علم کا حاصل ہے بس عشق خدا آہ سب دھوکہ بس اس کے سوا
وہ علم جہل ہے جو دکھائے نہ راہ دوست وہ مدرسہ وبال ہے جہاں یادِ حق نہ ہو

# چراغ اصلاح

{افادات}

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

(مرتب)


حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

خلیفہ ومجاز

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی ایم ڈی حفظہ اللہ

خلیفہ ومجاز حاذق الامت حضرت مولانا حکیم ذکی الدین احمد صاحب نور اللہ مرقدہ پرنامبٹی

خلیفہ ومجاز مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب جلال آبادی رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ ومجاز حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ



ناشر:

خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

علم کا حاصل ہے بس عشق خدا آہ سب دھوکہ بس اس کے سوا
وہ علم جہل ہے جو دکھائے نہ راہ دوست وہ مدرسہ وبال ہے جہاں یاد حق نہ ہو

# چراغ اصلاح

{افادات}

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

(مرتب)

حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

خلیفہ ومجاز

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی ایم ڈی حفظہ اللہ

خلیفہ ومجاز حاذق الامت حضرت مولانا حکیم ذکی الدین احمد صاحب نور اللہ مرقدہ پرنامبٹی

خلیفہ ومجاز مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب جلال آبادی رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ ومجاز حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

ناشر:

خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

نام کتاب : چراغ اصلاح

مرتب : حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

افادات : حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

کمپیوٹر کتابت : عبداللہ علاء الدین قاسمی

صفحات : ۲۸۸

سنہ اشاعت :

تعداد :

قیمت :

ملنے کے پتے

♦ خانقاہ اشرفیہ و مکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور دربھنگہ بہار (انڈیا)

♦ مولانا عبدالمجید صاحب قاسمی: صدر: دارالعلوم محمودیہ سلطان پوری دہلی (انڈیا)

♦ قاری مطیع الرحمان صاحب اگرنگر مبارک پور اتوار بازار (نئی دہلی)

♦ قاری عبدالجبار صاحب استاذ: دار اعلوم محمودیہ سلطان پوری (نئی دہلی)

♦ قاری عبدالعلام صاحب نزد مدینہ مسجد پورانی سیما پوری (نئی دہلی)

KHANQUAH ASHRAFIA MAKTABA RAHMATE ALAM (india)

Phone:7654132008

Mobi:7836050584/9818406313

Email: Abdullahdbg1994@gmail.com

# فہرست مضامین

مضامین | صفحات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بابرکت کلمات

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی ایم ڈی حفظہ اللہ

بانی ومہتمم دارالعلوم محمدیہ وصدر آل انڈیا مدراس کرناٹک

**نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد!**

''اصلاح کا تیر بہدف نسخہ'' ابھی ہاتھوں میں آیا ہی تھا کہ عزیز القدر حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی زیدقدرہ نے ایک اور کتاب ''چراح اصلاح'' ارسال فرمائی کہ کچھ تحریر فرمادیں۔کتاب کا جائزہ لیا تو حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے افادات وارشادات سے ماخوذ ایسا جامع مواد حضرت قاری صاحب نے جمع فرمایا ہے جو نہ صرف قابل تحسین ہے بلکہ مبارکباد ہے۔

اس تالیف میں عصر حاضر کی دکھتی رگ پر جہاں انگلی رکھی گئی ہے وہیں ضروری واہم مسائل اوراصلاح معاشرہ سے متعلق قیمتی ارشادات ''واقعات'' کی روشنی میں تحریر کئے گئے ہیں۔

اگر یہ کہا جائے کہ مذہب بیزار شخص کی فطری کمزوریوں کی مدنظر رکھ کر یہ کتاب حضرت قاری محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی نے مرتب کی ہے تو بے جانہ ہوگا۔

کتاب کی ابتداء میں بہت سے مؤقر علمائے کرام کی تقاریظ شامل ہیں،مجھ جیسا حقیر فقیر بھلا کیا لکھ سکتا ہے؟ لیکن موصوف مدظلہ کی محبت والفت اوراکابرواسلاف سے مخلصانہ عقیدت سے مجبور کیا تو چند سطور ارسال کررہاہوں۔

اللہ تعالیٰ حضرت کی اس کاوش کو دیگر کتب کی طرح مقبول عام وتام فرمائے اور ہم سبھی کے لئے ذریعۂ آخرت وفلاح بنائے، آمین!

خاکپائے آستانہ حاذق الامتؒ

محمد ادریس حبان رحیمی

خانقاہ رحیمی احاطہ دارالعلوم محمدیہ، بنگلور

۸ دسمبر بروز سنیچر ۱۴۴۰ھ

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

## دعائیہ کلمات

### مرشدالامت: حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی صاحب ادام اللہ فیوضہم

ناظم: دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ وصدر آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ (الہند)

**الحمد للہ و کفی و سلامٌ علی عبادہ الذین اصطفی امابعد:**

بزرگوں کی محبت اوران کے ملفوظات اورمکتوبات وغیرہ کی تاثیر میں سب اتفاق رکھتے ہیں، اوراس موضوع پر چھوٹی بڑی کتابوں کا ایک بڑا ذخیرہ موجود ہے، ہماری رابطۂ ادب اسلامی اپنا ایک مذاکرۂ علمی مواعظ وملفوظات کے موضوع پر حیدرآباد میں منعقد کرچکی ہے،جس میں ہر دور کے بزرگوں کے مواعظ وملفوظات کی تاثیر واہمیت کو پیش کیا گیا تھا، کتابیں جواس موضوع پر سامنے آتی رہی ہیں حضرت مولانا قمرالزماں صاحب الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب اقوال سلف بہت مقبول ہوئی جس کے سات حصے شائع ہوچکے ہیں۔

حضرت حکیم الامت مجدالملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ قدس سرہٗ کے مواعظ وملفوظات سے ہر جگہ خوب فائدہ اٹھایا گیا ہے، حسن العزیز، الافاضات الیومیہ کمالات اشرفیہ اوردوسرے مجموعے ہیں جوان کے خلفاء ومتوسلین نے جمع کئے ،اوران کے انتخاب اورتسہیل کا الحمدللہ سلسلہ جاری ہے۔

مولانا مفتی محمد زید صاحب استاذ دارالعلوم ندوۃ العلماء کی اس سلسلہ میں کئی کتابیں سامنے آچکی ہیں۔

پیش نظر کتاب ''چراغ اصلاح'' بھی اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے جسے حضرت حکیم الامت قدس سرہٗ کے مواعظ وملفوظات سے دارالعلوم دیوبند کے ہمارے ایک فاضل حضرت مولانا علاء الدین صاحب قاسمی نے مرتب کیا ہے۔

اس سے ان شاء اللہ لوگوں کو صحیح ایمانی واسلامی زندگی گزارانے میں مدد ملے گی اور فائدہ حاصل ہوگا، اللہ رب العزت اس کتاب کو قبول فرمائے اور مبارک کرے۔ (آمین)

رابع حسنی ندوی<br>
دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ<br>
۱۳ ربیع الاول بروز جمعرات ۱۴۴۰ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## تقریظ سعید

### حضرت مولانا مفتی سعید احمد صاحب پالنپوری ادام اللہ فیوضہم

شیخ الحدیث وصدر المدرسین: دار العلوم دیو بند (الہند)

نحمدہٗ ونصلی علی رسولہ الکریم، امابعد!

حکیم الامت حضرت اقدس مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ (۱۲۸۰ھ - ۱۳۶۲ھ - ۱۸۶۳ء - ۱۹۴۳ء) کا نام نامی اور اسم گرامی ہی کسی مضمون کے اطمینان کے لئے کافی ہے، موصوف نے اسلامی کتب خانوں کو اپنی تصانیف سے بھر دیا ہے، اردو زبان میں ان سے بڑا مصنف نہ تھا اور نہ اب تک پیدا ہوا، آٹھ سو سے زیادہ کتابیں شمار کرنے والوں نے شمار کی ہیں، آج بھی ان کی تصانیف سے متنوع انداز کی تالیفات سامنے آرہی ہیں اور قبول عامہ حاصل کررہی ہیں۔

عزیز القدر جناب مولانا محمد علاء الدین قاسمی زید مجدہٗ نے بھی حضرت تھانوی علیہ الرحمہ کے افادات کے انتخاب اور ان کی ترتیب کا سلسلہ شروع کیا ہے، تزکیہ واصلاح باطن سے متعلق ملفوظات ونگارشات سے قیمتی قیمتی موتیوں کو چن چن کر خوشنما ہار تیار کررہے ہیں، میں نے بھی اس کو متعدد جگہوں سے دیکھا، اور فائدہ حاصل کیا، انتخاب عمدہ ہے۔ یہ مجموعہ موصوف کی اس موضوع پر دوسری تالیف ہے۔

غرض یہ کہ تالیف کا یہ سلسلہ بہت عمدہ ہے، اللہ کرے کہ اس کو عوام وخواص میں صاحب افادات کی تصانیف کی طرح قبولیت حاصل ہو۔

وماذالک علی اللہ بعزیز۔

سعید احمد پالنپوری
خادم: دارالعلوم دیوبند
۱۵/ ۳/ ۱۴۴۰ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## تقریظ

## فقیہ العصر حضرت مولانا خالد سیف اللہ صاحب رحمانی (مدظلہ العالی)

جنرل سیکریٹری آل انڈیا فقہ اکیڈمی وسکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ

اردو زبان میں یہ زبان زد عام وخاص شعر ہے:

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

چوں کہ عجمی نژاد لوگوں میں مبالغہ اور غلو کا مزاج زیادہ پایا جاتا ہے؛ اس لئے وہ ہر سطح کے علماء وادباء کو اس شعر کا مصداق قرار دے دیتے ہیں؛ لیکن تاریخ میں جو چند دیدہ ور پیدا ہوئے ہیں، جن کی مثال صدیوں میں نہیں ملتی ہے، ان میں ایک شخصیت حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ ہیں، وہ علوم قرآنی کے رمز شناس بھی تھے، علم حدیث کے غواص بھی، فقہ میں تو اجتہادی شان رکھتے تھے؛ لیکن احسان وسلوک میں بھی ان کی کوئی مثال نہیں تھی، عام طور پر لوگ تصوف کے اشغال کے لئے بزرگوں کے واقعات اور اہل اللہ کی حکایات کو مآخذ بنانے تھے؛ لیکن انہوں نے براہ راست قرآن وحدیث سے ان مسائل کا استنباط کیا ہے، اس پہلو سے ان کی کتاب مسائل السلوک من کلام ملک الملوک ایک منفرد کتاب ہے۔

حضرت تھانویؒ کی مجالس اور آپ کے ملفوظات میں بھی کثرت سے احسان وتصوف کے

مسائل آئے ہیں، اور ایسی رہنماہدایات آگئی ہیں، جو دلوں کی سرد انگیٹھیوں کو شعلہ فشاں کر دیں، اور دل ودماغ کی دنیا کو بدل کرر کھ دیں، یہ طالبان راہ سلوک کے لئے چراغ راہ ہیں، جیسے طبیب امراض جسمانی کی نباضی کرتا ہے، حضرت تھانویؒ اپنے ملفوظات میں امراض روحانی کی نباضی کرتے نظر آتے ہیں، یہ ملفوظات کئی جلدوں میں ہیں، اور ان کی ضخامت ان لوگوں کے لئے استفادہ میں رُکاوٹ بن جاتی ہیں، جوکم وقت میں کام کی باتیں جاننا چاہتے ہے، اور جن کے لئے زیادہ پڑھنا اور دقیق باتوں کو سمجھنے کے لئے ذہنی ریاضت کو برداشت کرنا مشکل ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ جزائے خیر عطا فرمائے محبی فی اللہ جناب مولانا محمد علاء الدین قاسمی زیدت حسنا تکم کو، کہ انہوں نے بڑی خوش اسلوبی اور بصیرت مندی کے ساتھ ان ملفوظات کا عطر کشید کر کے اس کو زیادہ سے زیادہ مفید بنانے کی کوشش کی ہے، اور مختلف مضامین سے متعلق ملفوظات کو بڑی خوش اسلوبی کے ساتھ جمع کیا ہے، یہ ان کے حُسن انتخاب، فکر رسا اور بصیرت کی بات ہے۔

مؤلف موصوف دارالعلوم دیوبند جیسی بابرکت دینی درسگاہ کے فاضل ہیں، ایک مدت تک سعودی عرب میں امامت اور تعلیم واصلاح کا فریضہ انجام دے چکے ہیں، اور اب اپنے وطن کے قریب پالی، گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار) میں خانقاہ اشرفیہ اور مکتبہ رحمت عالم کی بنیاد رکھی ہے، ماشاء اللہ اُن کو سلسلہ تھانوی کے ایک بزرگ مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی صاحب سے اجازت بیعت بھی حاصل ہے، اور اب وہ اسی خانقاہ میں تزکیہ واصلاح اور دینی کتابوں کی تصنیف وتالیف کی خدمت کے لئے وقف ہیں، اللہ تعالیٰ ان کی اس خدمت کو قبول فرمائے۔

اسی اصلاحی سلسلہ کی مؤلف کی سابق کتاب بنام ''اصلاح کا تیر بہدف نسخہ'' شائع ہو کر

مقبول عام وخاص ہوچکی ہے،اب آپ کے ہاتھوں میں موصوف کی یہ دوسری کتاب ’’چراغ اصلاح‘‘اسی سلسلہ کی ایک نئی اور دل کش اورنہایت مفید کڑی ہے،اللہ تعالیٰ اس کتاب کوبھی قبول فرما کر بندگان خدا کے واسطے ذریعۂ اصلاح وہدایت بنائے۔

خالدسیف اللہ رحمانی ۷؍ذی الحجہ۱۴۳۹ھ

۱۹؍اگست ۲۰۱۸ء

المعہدالعالی الاسلامی حیدرآباد

## بابرکت کلمات

## حضرت مولاناالحاج غلام وستانوی صاحب ادام اللّٰہ فیوضھم

(خلیفہ ومجاز عارف باللہ حضرت مولانا قاری صدیق صاحب باندوی رحمۃ اللہ علیہ)

(سرپرست مدرسہ جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کواں نندوبار مہاراشٹر)

### بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

حکیم الامت حضرت، مولانا اشرف علی تھانویؒ ایک ایسی عہد ساز، وعہد آفریں، ہستی کا نام ہے جن کو ان کے معاصر علماء واولیاء کرام نے بجا طور پر مجدد الملت کے مبارک وممتاز اور عظیم خطاب سے یاد کیا ہے۔

علمی وعملی دنیا میں آپ کی عظیم شخصیت اس ہشت پہل ہیرے کی مانند ہے جس کا جس سمت سے نظارہ کیا جائے اپنی آب وتاب سے دلوں کو منور، روح کو معطر، اور آنکھوں کو بالیقین سامان دلکشی عطا کرے۔

حضرت مجدد الملت امام تھانویؒ آفتاب طریقت کی ایسی حسین تمثیل ہیں جو افق طریقت سے غروب ہونے کے بعد بھی آسمان طریقت کی نورانی انجمن کیلئے اپنے پیچھے ان گنت پرنور سیارے ایسے مشائخ واولیاء اور مصنفین ومؤلفین کی شکل میں چھوڑ کر چلا گیا ہو جن کے انوار ہدایت سے آج تک ایک جہاں کو مسلسل روشنی مل رہی ہے ؎

یہ کمال زندگی ہے جب آفتاب ڈوبے
تو فلک کو نور دے کر نئی انجمن سجادے

خداوند قدوس نے صغر سنی سے ہی آپ کو علم و عمل اور اوصاف حمیدہ کا پیکر بنایا تھا آپ ۱۰سال کی عمر سے ہی معمول کا تہجد پڑھنے لگے تھے، دارالعلوم دیوبند کے اولین صدرالمدرسین، خضر طریق، بحر العلوم، استاذ الاساتذہ، مجذوب
صالح ومستجاب الدعوات عالم حضرت مولانا یعقوب صاحب نانوتویؒ سے زمانۂ طالبعلمی ہی سے علمی تشنگی بجھانے کے ساتھ ساتھ آپ کو ان سے روحانی صحبت وتربیت حاصل کرنے کا بھی قدرت نے طویل موقعہ عنایت فرمایا۔

دارالعلوم سے فراغت کے بعد آپ نے سید الطائفہ قطب زماں حضرت حاجی امداداللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے عرصۂ دراز تک روحانی واصلاحی فیوض وانوار حاصل کئے۔ حاجی صاحبؒ کی اس سراپا نورانی صحبت وتربیت نے حضرت حکیم الامتؒ کو نہ صرف اولیاء اللہ کی صفوں میں لا کھڑا کیا بلکہ علوم طریقت کا امام ومجتہد بنا دیا۔

اردو زبان میں ''سلاسل اربعہ'' کے تمام مشائخ آپ کے ملفوظات ومواعظ کے ایک صدی سے محتاج بنے ہوئے ہیں اور ماضی قریب سے لیکر حال تک کے تمام مشائخ ومسترشدین اور قارئین کے لئے آپ کی کتابیں مرکز توجہ واصلاح بن چکی ہیں۔ مختلف علوم وفنون پر مشتمل ایک ہزار سے زائد کتابوں کے آپ رحمۃ اللہ علیہ مصنف ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے آپ کو ہر فن کا امام بنایا تھا، معاصر اہل علم حضرات اور گزشتہ سے پیوستہ تاریخ تک بھی شاہد عدل ہے کہ وقت کے بڑے بڑے اہل علم اور نابغۂ روزگار ہستیوں نے آپ سے روحانی وتربیتی فیوض اٹھانے میں اپنی سعادتیں سمجھیں۔

آپ ایک ولی محض اور صالح بزرگ ہی نہیں تھے بلکہ فیاض قدرت نے آپ کو عظیم و بے مثال مصلح و مربی بھی بنایا تھا۔جس شخص کی اصلاح سے وقت کے بڑے بڑے مشائخ عاجز ہو جاتے اس کو آپ کی پُر اثر اور حکیمانہ تربیت سے چند ہی روز میں اصلاح و ہدایت کی دولت بالیقین نصیب ہو جاتی۔

اصلاح و تربیت کا خدا نے آپ کو ایسا راسخ ملکہ عطا فرمایا تھا کہ پچھلی کئی صدیوں میں اہل خانقاہ کے دائروں اور حلقوں میں اس کی مثال نہیں ملتی۔

رب ذوالجلال نے آپ کو مردم سازی و تعمیر انسانیت کے اعلیٰ انفرادی کمالات اور صلاحیتوں سے بھی بھرپور نوازا تھا۔حیوان صفت انسان کو با کمال بنانے کا عظیم ہنر اللہ نے آپ میں کوٹ کوٹ کر بھر دیا تھا اسی لئے آپ کا یہ مبارک ارشاد حق بجانب ہے کہ اگر کوئی ولی،غوث،قطب،اور بزرگ بننا چاہتا ہو تو دوسری خانقاہوں میں جائے اور جسے انسان بننا ہو میرے پاس تھانہ بھون آ جائے۔

آج جب کہ انسانیت کے انحطاط و زوال کا دور دورہ ہے،انسانی اقدار تباہی کے دھانے پر ہیں،دنیائے انسانیت میں شیطانیت و حیوانیت کا مکمل راج ہو چکا ہے،انسانیت دن بدن دفن ہوتی جا رہی ہے،ہر طرف گمراہی کا جنگل تیزی کے ساتھ پھیلتا جا رہا ہے،ایسے پُر آشوب دور میں تمام اہل فکر و نظر پر دو اور دو چار کی طرح یہ عیاں ہو چکا ہے کہ حضرت حکیم الامتؒ کے اصلاحی ارشادات و ہدایات کی ضرورت دنیا کے لئے قدم قدم پر بڑھتی جا رہی ہے،تمام مسلمانوں سے بالخصوص علماء کرام و دانشوران قوم سے گزارش کروں گا بلکہ نہایت مفید اور گزشتہ و موجودہ تمام اکابر کا آزمودہ مشورہ پیش کرتا ہوں کہ حضرت حکیم الامتؒ کے ان اصلاحی و تربیتی علوم سے ضرور فائدہ اٹھائیں تا کہ ہمارے

اعمال کی اصلاح ہو سکے اور ہم سب اخلاص کی دولت سے فائز المرام ہو جائیں۔

بدون اصلاح اعمال کے اخلاص کا حصول مشکل ہے یہی وجہ ہے کہ امام ربانی حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ نے فرمایا تھا کہ ''اخلاص تو صرف اہل اللہ ہی کی صحبت سے حاصل ہوگی''۔ راقم کہتا ہے کہ اور اخلاص ہی فلاح انسانیت کا مدار ہے ۔

بڑی خوشی و مسرت کی بات ہے اور مبارکباد کے مستحق ہیں مولانا محمد علاء الدین قاسمی صاحب جو خود ہمارے سلسلۂ تھانویؒ کے ایک خادم و مجاز ہیں آپ نے حضرت حکیم الامت کے ملفوظات وارشادات کے وسیع ومتنوع ذخیرہ سے موجودہ وقت کے قومی، ملی، فکری، خانگی، اور سماجی سرگرم تقاضوں کو مدنظر رکھتے ہوئے اہم اہم ملفوظات وارشادات کے قیمتی ومفید اصلاحی جواہر پاروں کو امت مسلمہ کیلئے منتخب اور تحقیق کر کے نئے ودلکش اسلوب میں جمع و مرتب فرمادئے ہیں تاکہ سہولت پسند اور مصروف افراد کیلئے کم وقتوں میں زیادہ سے زیادہ نفع حاصل ہونے کا سامان ہو جائے۔

زیر نظر کتاب ''چراغ اصلاح'' بلاشبہ موجودہ دینی واصلاحی تقاضوں کیلئے روشنی کا سامان فراہم کرنے والی ہے، کتاب کا نام خود ایسا جامع المعانی ہے جو اپنے مشمولات ومضامین کی افادیت واہمیت پر روشن دلیل ہے۔

مؤلف کی چند مہینے قبل بھی ایک کتاب ''اصلاح کا تیر بہدف نسخہ'' جو حضرت حکیم الامت کے مواعظ وملفوظات وارشادات کے اہم عناوین پر مشتمل ہے مقبول خاص و عام ہو کر منظر عام پر آچکی ہے۔ ضلالت وفتن کے اس نازک ترین دور میں کتاب کا ہر مضمون آپ کی رہبری میں انشاء اللہ ممد ومعاون ثابت ہوگا۔

قارئین کو چاہئے کہ دونوں کتابوں سے ضرور فائدہ اٹھائیں تنقید و تنقیص سے بالاتر ہو کر عقیدت کے ساتھ ان کو پڑھیں اور روح کی پاکیزگی، قلب کی تطہیر وصفائی، اور نفس کے تزکیہ و تصفیہ کے لئے ان سے پورا پورا استفادہ کیا جائے تا کہ ہمارے ملک و وطن میں ایک صالح معاشرہ کی تشکیل و تعمیر ہو سکے اور برادران وطن کی محفلوں اور آشیانوں میں ہمارے اعلیٰ وخوبصورت اخلاق کی ٹھنڈی روشنی اور بھینی بھینی خوشبوؤں کا پیغام پہونچ سکے۔

اللہ تعالیٰ اس کتاب کو امت کے لئے ہدایت اور مؤلف کے لئے ذریعۂ مغفرت و نجات بنائے اور راقم الحروف کو بھی اس سعادت میں شریک فرمائے (آمین)

حضرت مولانا محمد غلام وستانوی صاحب ادام اللہ فیوضہم

سرپرست مدرسہ جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کواں (مہاراشٹر)

۱۱ ذی قعدہ بروز بدھ ۱۴۳۹ھ

# تقریظ عالی

## امیر عالی اتحاد اہل سنۃ والجماعۃ

سرپرست: خانقاہ ومرکز اہل سنۃ والجماعۃ سرگودھا چیف ایگزیکٹو: احناف میڈیا سروسز

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ (متوفی ۱۳۵۲ھ) اللہ تعالیٰ نے گوناگوں صفات سے نوازا تھا۔

اس اخیر زمانہ میں اصلاح وارشاد کا جو کام اللہ تعالیٰ نے آپ سے لیا وہ فقط آپ ہی کا حصہ ہے۔آپ نے بیک وقت علم وحکمت اور اصلاح وارشاد کے میدانوں میں جو خدمات سرانجام دیں وہ رہتی دنیا تک یاد رکھی جائیں گی۔

اصلاح امت کے حوالے سے آپ کے ارشادات ،آپ کی تصنیفات ،تالیفات ، خطبات ،مواعظ اور ملفوظات بکثرت موجود ہیں۔

زیرنظر کتاب ''چراغ اصلاح'' میں حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی زید مجدہ نے حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہ کے انہی افادات سے انتخاب کر کے موزوں عنوان دے کر اصلاح کی باتیں ،معاشرے میں رہنے کے آداب اور تعلیم وتربیت کے انمول موتی ایک جگہ جمع کردیئے ہیں جوان شاء اللہ طالبین اصلاح کیلئے مفید ثابت ہوں گے۔

اللہ تعالیٰ سے دعاء ہے کہ کتاب ''چراغ اصلاح'' کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے ،طالبین اصلاح کیلئے نافع بنائے اور مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مجدہ کو شایانِ شان اجر عطا فرمائے۔(آمین بجاہ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وسلم)۔

محتاج دعا

محمد الیاس گھمن

۱۷ اکتوبر ۲۰۱۸ء

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم

## تقریظ عالی

## حضرت مولانا ڈاکٹر شیر افگن صاحب ندوی مدظلہ العالی

استاذ مدرسہ عالیہ عرفانیہ عبدالعزیز روڈ چوک لکھنؤ (یوپی)

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ کا شماران نابغۂ روزگار ہستیوں میں ہوتا ہے جنہوں نے تعلیم وتزکیہ دونوں ہی مقاصد نبوت کو(یُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيهِمْ )اپنی اصلاحی کوششوں کا محور بنایا، آپ نے اپنی للّٰہیت اور موہوبی علمی لیاقت کے ذریعہ امت کی اصلاح کا بیڑہ ایسے پرآشوب دور میں اٹھایا جب انگریزی سامراجیت اپنے تمام تر فتنہ سامانیوں کے ساتھ برصغیر میں دین حنیف کی بیخ کنی کے لئے نت نئے مہرے استعمال کررہی تھی، عوام الناس شرک وبدعت کے نرغے میں تھے اور خودساختہ رسوم ورواج معاشرہ میں شریعت کا روپ لے چکے تھے، تصوف وسلوک کا طاہر ومطہر سلسلہ بھی فریبی صوفیوں اور جاہل پیروں کی نفسانی خواہشات کا آماجگاہ بنا ہوا تھا، ایسے پرفتن دور میں حضرت حکیم الامتؒ کے قلم سے جہاں بے شمار علمی واصلاحی کتابیں منظر عام پر آئیں وہیں اصلاح وتربیت کے شعبہ میں آپ کی حق گوئی وبے باکی نے فریبیوں کے من گھڑت اقوال پر کاری ضرب لگایا جس کے سبب برصغیر کے مسلمانوں کا بڑا طبقہ گمراہی کے دل دل میں پھنسنے سے محفوظ رہا حکیم الامتؒ کی علمی نگارشات میں سمندر کی گہرائی وگیرائی پائی جاتی ہے جس کی تہہ

تک پہنچنا کم علم کے بس کی بات نہیں، آپ کے دعوتی واصلاحی عمل کا ایک اہم بیش قیمت ذخیرہ آپ کی مجالس کے ملفوظات اور مسترشدین کے خطوط کے جوابات کی شکل میں موجود ہے،ان ملفوظات میں حالات حاضرہ سے متعلق درپیش ہزاروں سوالوں کے جواب ہیں جن میں علمی نکات، فقہی مسائل،اصلاحی نسخے اور تربیتی مواد انتہائی مختصر عبارت میں موجود ہے،لیکن یہ شہ پارے آپ کی مختلف تحریروں میں بکھرے ہوئے ہیں جن کو مناسب عنوان دیکر یکجا کرنے اور ایک لڑی میں پرودینے کا کام حضرت قدس سرہ کے تربیتی واصلاحی مزاج کو سمجھنے والا اوران سے ذہنی مناسبت رکھنے والا باذوق شخص ہی بحسن وخوبی انجام دے سکتا ہے۔

ہم مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی کو اس مبارک کام کیلئے مبارکباد پیش کرتے ہیں کہ اللہ نے ان کو اس عظیم کام کی توفیق دی،انہوں نے بڑے سلیقہ سے ان ملفوظات کو برمحل عنوان دیکر تسبیح کے دانوں کی طرح کتاب کے قالب میں پرودیا ہے،مؤلف نے ''چراغ اصلاح'' کیلئے اپنے حسن ذوق کا استعمال کرتے ہوئے ان جواہر پاروں کو چنا ہے جن کی افادیت حالات حاضرہ کے تناظر میں بہت بڑھ گئی ہے،ان میں تصوف وسلوک سے متعلق ملفوظات بھی ہیں جو تصوف کی اصل حقیقت کو واشگاف کرتے ہیں اوراس پر انگلی اٹھانے والوں کو تشفی بخش جواب مہیا کرتے ہیں، اسی طرح سماج میں رائج بہت سی برائیوں اور شیخ طریقت سے متعلق غلط فہمیوں کا ازالہ بھی ان سے بخوبی ہوجاتا ہے،لہذا ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہ مجموعہ ہدایت کا سراج منیر ہے،جس کی روشنی سے بدعات وخرافات کی تاریکیاں کافور ہوں گی اورحق وصداقت کے راستے واضح ہوں گے۔

مؤلف کی اسی نوعیت کی ایک دوسری تالیف ''اصلاح کا تیر بہدف نسخہ'' بھی چند مہینوں پہلے

شائع ہوکر مقبول عام ہو چکا ہے، جس میں سلوک سے متعلق اصطلاحات اور ان کا صحیح مفہوم واضح کیا گیا ہے ساتھ ہی اصلاح نفس کیلئے حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے گرانقدر روحانی نسخوں کو جمع کیا گیا ہے جن کو پڑھ کر سالک سلوک کے منازل سے متعلق علمی حقائق اور نقطوں کو سمجھ سکتا ہے، اور افراط وتفریط سے محفوظ رہ کر راہ ہدایت کا کامیاب راہی بن سکتا ہے۔

میری دعاء ہے کہ اللہ رب العزت مؤلف کی ان کوششوں کو قبولیت عطا فرمائے اور اپنے بندوں کی اصلاح کا مفید ذریعہ بنائے، واللہ ہو الموفق وہو ولی التوفیق۔

شیر افگن ندوی

خادم: مدرسہ عالیہ عرفانیہ چوک، لکھنؤ

۲۱ جولائی ۲۰۱۸ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## تقریظ

### معروف محقق اور مشہور اسلامی اسکالر ڈاکٹر فہیم اختر ندوی صاحب

صدر شعبہ اسلامک اسٹڈیز مولانا آزاد نیشنل اردو یونیورسٹی، حیدرآباد

**حَامِدَوَّ نُصَلِّیاً امابعد:** انسان جسم اور روح کا مجموعہ ہے، اس کی شخصیت کی تعمیر اور ابدی کامیابی کے لئے یہ دونوں ہی یکساں اہمیت کے حامل ہیں، جس طرح جسم سے صحت کی لاپرواہی اسے خطرناک امراض کی آغوش میں پہونچا سکتی ہے، اسی طرح روحانی صحت کی جانب سے غفلت اسے ناکامی کے غار میں پہونچا سکتی ہے، بلکہ یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ روحانی صحت کو جسمانی صحت پر فوقیت حاصل ہے، کیونکہ یہی انسان کا ذریعۂ کمال ،یہی اخلاقیات کی بنیاد اور یہی اس کی برتری اور فوقیت کا راز ہے۔

روحانی اصلاح کی ضرورت ہر دور میں اور ہر انسان کو رہی ہے اور ایسے روحانی طبیب امت کا قیمتی سرمایہ تصور کئے جاتے ہیں مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ ماضی قریب میں ملت اسلامیہ ہندیہ کی ایسی ہی ایک عظیم المرتبت شخصیت رہے ہیں آپ نے دردمندی اور دل سوزی کے ساتھ اور قرآن وسنت کی مستند تعلیمات کی روشنی میں امت کی اصلاح اور تربیت کا فریضہ انجام دیا۔

آپ کے گہربار قلم سے ایسے ان گنت جواہر پارے نکل چکے ہیں جنھوں نے بے شمار مردہ دلوں کی مسیحائی کی ہے اور آپ کے خوان اصلاح سے کتنے ہی اہل فضل وکمال نے اپنی تشنگی علم وعمل کا سامان کیا ہے۔

حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظات اور اصلاحی اقوال کے پیش نظر امت نے بجا طور پر آپ کو حکیم الامت کا لقب دیا ہے۔آپ کے یہ اقوال اور فرمودات یقیناً اس قابل ہیں کہ انہیں ''چراغ راہ'' بنایا جائے، کیونکہ وہ بیاباں کی شب تاریک میں قندیل رہبانی ہیں۔

اگر یہ روحانی نسخے اور اصلاحی اقوال واقتباسات ضرورت مندوں کو دستیاب ہوتے رہیں تو اس سے نہ جانے کتنے دلوں کی کھیتیاں سیراب، کتنی نگاہیں روشن اور کتنی زندگیاں سنور جائیں گی۔ضرورت تھی کہ ان بے شمار اصلاحی اقوال اور ملفوظات کے ذخیرہ سے کوئی ایسا گلدستہ تیار کردیا جائے جس کی بھینی بھینی خوشبو ہر مشام جان کو معطر اور ہر روح کو سیراب کردے۔

زیر نظر کتاب ''چراغ اصلاح'' اسی ضرورت کی ایک حسین تعبیر ہے۔حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی نے اس کام کو انجام دیکر بڑا مستحسن قدم اٹھایا ہے۔کتاب میں ذیلی عناوین بڑے متنوع ہیں اور بہت سے عنوانات موجودہ وقت کے سوالات کا شافی جواب فراہم کرتے ہیں۔یہ کتاب یقیناً مفید اور بابرکت ثابت ہوگی۔اللہ رب العالمین اس کاوش کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور اسے امت کی اصلاح کا ذریعہ بنائے۔(آمین)

فہیم اختر ندوی

۲۷ ذی قعدہ ۱۴۳۹ھ

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## تقریظ

## حضرت مولاناسید توحید عالم ندوی مدظلہ العالی

استاذ تفسیر دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ یوپی (الہند)

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْن وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلاَمُ عَلٰی سَیِّدِ الْاَنبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْن مُحَمَّدٍ وَآلِہٖ صَحْبِہٖ اَجْمَعِیْن :امابعد

یہ قرآنی عالم گیر حقیقت ہے کہ قلب انسانی کی تطہیر اور فکر انسانی کی تعمیر کے بغیر ظاہری اصلاح کی کوششیں وکاوشیں صدا بصحراء ثابت ہوتی ہیں اسی لئے انبیاء علیہم الصلوۃ والتسلیمات کا سب سے پہلا مقصد انسانی قلوب کی تمام قسم کی گندگیوں سے تطہیر ہوا کرتا ہے، پھر معاشرے میں وہ صالح انقلابات ظاہر ہوتے ہیں، مگر ملکوت کے عنادل اور آسمان کے فرشتے اس سرزمین کے باشندوں پر رشک کرتے ہیں اور دن رات ان کے لئے دعائیں کرتے ہیں اور ان کی خدمت میں سلام پیش کرتے ہیں۔

آج کی یہ فضائے رنجور اور عالم دیجور میں جہاں خواہشات نفسانی قلوب انسانی پر اپنے شکنجے گاڑے ہوئے ہیں اور مادیت کا بھوت اور شہرت طلبی کا دیو فکر انسانی پر اپنے پنجے جما چکا ہے، ایسی فضا میں قلب کی تطہیر اور فکر کی تعمیر کی یہ مؤثر کوششیں بہت قابل ستائش اور لائق تعریف اور وقت کی ضرورت ہیں۔

اسی مبارک سلسلہ کی ایک اہم شخصیت جناب الحاج حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی ہیں جنہیں کئی اصلاحی مؤثر شخصیتوں سے اجازت وخلافت کا شرف حاصل ہے، الحمدللہ اس سے پہلے ان کی اہم کتاب ''اصلاح کا تیر بہدف نسخہ'' منظر عام پر آچکا ہے جو قبول عام ہوا اور ابھی یہ دوسری کتاب ''چراغ اصلاح'' کے نام سے آرہی ہے جو طالبین حق کے لئے ایک نسخۂ کیمیا ہے، اور مریض قلب کیلئے علاج روحانی اور دواء قلب ہے۔

میں مرتب کی اس کتاب پر کچھ لکھنا اپنے لئے سعادت سمجھتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ خداوند کریم اپنے لطف عمیم اور فضل جسیم سے قبولیت سے سرفراز فرمائے (آمین)

سید توحید عالم ندوی

امام وخطیب کپورتھلہ جامع مسجد لکھنؤ

۲۰ ذی القعدہ ۱۴۳۹ھ

# تقریظ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

## حضرت مولانا الحاج فرمان صاحب ندوی مدظلہ العالی

استاذ تفسیر وادب: دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ (یوپی)

اَلۡحَمۡدُلِلّٰہِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡن وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الۡاَنۡبِیَاءِ وَالۡمُرۡسَلِیۡن مُحَمَّدِ وَآلِہٖ صَحۡبِہٖ اَجۡمَعِیۡن : امابعد !

بڑی خوشی ومسرت کی بات ہے کہ ’’چراغ اصلاح‘‘ کے نام سے ایک اہم کتاب منظر عام پر آرہی ہے۔ بلاشبہ اصلاح ودعوت وقت کی ضرورت ہے۔ اسی مشن کو لے کے انبیاء بھیجے گئے اوراسی نہج پر صلحاء امت نے اپنا سفر جاری رکھا۔ بیسوی صدی عیسوی تک یہ سلسلہ بلاکسی انقطاع کے جاری رہا۔ اوران شاء اللہ جاری بھی رہے گا۔ اللہ تعالیٰ نے ابتدا ہی سے ہدایت ورہنمائی کے لئے افراد اور کتاب کا انتظام فرمایا ہے۔ اصلاح وتربیت کے لئے دونوں عناصر ضروری ہیں۔ اگرایک کو چھوڑا گیا تو الٰہی مشن سے انحراف ہوگا اور نتیجہ صفر کی صورت میں ظاہر ہوگا۔ اللہ تعالیٰ نے آسمانی کتابوں کو پہاڑوں اور بیابانوں میں نہیں اتارا۔ بلکہ انبیاء پر اتارا، اس کی وجہ یہ ہے کہ نبی قوم کے سامنے نمونہ پیش کرتے ہیں، اگر پہاڑوں پر یہ کتابیں اتاری جاتیں تو یہ نمونہ حاصل نہ ہوتا، نبی کا کام صرف ڈاکیہ کا نہیں کہ خط پہونچادیا اور فارغ ہوگئے، بلکہ پہونچانے کے ساتھ اس کو عملی شکل میں پیش کرنا ہوتا ہے۔ اس امت میں ایسے

افراد کا وجود الٰہی کے فیصلہ کے مطابق از حد ضروری ہوا۔قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:یَاایُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوا اتَّقُوا اللّٰہَ وَکُوْنُوْ مَعَ الصَّادِقِیْن۔

اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور سچے لوگوں کے ساتھ رہو، یہ سچے افراد ہر زمانے میں پائے گئے ہیں۔اس وقت بھی بفضلہٖ تعالیٰ موجود ہیں ضرورت ہے کہ معاشرہ کا ہر فرد ان کو تلاش کر کے ان کے ہاتھ میں ہاتھ دے۔اور اپنی اصلاح کا سامان بہم پہونچائے۔

پیش نظر کتاب ''چراغ اصلاح'' اسی ضرورت کی تکمیل کے لئے لکھی گئی ہے،اس کے مطالعہ سے علم وعمل کی دولت ان شاء اللہ حاصل ہوگی اور پڑھ کر عمل کرنے والے سعادت دارین سے سرفراز ہوں گے دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ مخدوم حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی زید مجدھم کے ذریعہ اسی طرح مفید و نافع سلسلہ کو قائم و دائم رکھے (آمین)

ناچیز محمد فرمان،مسجد نبویؐ مدینہ منورہ

خادم،دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤیوپی (الہند)

۱۵ذی الحجہ ۱۴۳۹ھ

# تأثرات

## مفتی اشتیاق احمد صاحب قاسمی مدظلہ العالی

مدرس: دارالعلوم دیوبند یوپی (الہند)

حدیث شریف میں ہے کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت لقمان علیہ السلام کی ایک قیمتی نصیحت نقل فرمائی کہ انہوں نے اپنے بیٹے سے مخاطب ہوکر فرمایا:

**یَابُنَیَّ عَلَیْکَ بِمَجَالَسَةِ الْعُلَمَاءِ ،وَاسْتِمَاعِ کَلَامِ الْحُکَمَاءِ ،فَإِنَّ اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ یُحْیِي الْقُلُوْبَ بِنُوْرِ الْحِکْمَةِ کَمَا یُحْیِيُ الْاَرْضَ بِوَابِلِ الْمَطَرِ.** (طبرانی)

ترجمہ: پیارے بیٹے اہل علم کی مجلسوں میں بیٹھنے اور اہل دانش کی باتوں کے سننے کا التزام کرو، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ حکمت کے نور سے مردہ دلوں کو زندہ کرتے ہیں جس طرح بارش کے قطرات سے زمین کو زندہ کرتے ہیں:

اس حدیث شریف سے اہل علم اور اہل دانش کی اہمیت کے ساتھ ان کی مجلسوں اور ان کے ملفوظات کی اہمیت بھی واضح ہوگئی، چراغ سے چراغ روشن ہوتا ہے، اللہ والوں کے پاس بیٹھنے والا اللہ والا بن جاتا ہے، اہل مجلس بھی معرفت الٰہی سے محظوظ ہوتے ہیں، دل کی تاریکی دور ہوتی ہے، گمراہی سے بچنا آسان ہو جاتا ہے، دراصل انسان کی طبیعت میں اخلاق واعمال کے نقل کرنے کی استعداد رب العالمین نے رکھ دی ہے، اس استعداد کی برکت سے بزرگوں کے پاس رہنے سے عشق خداوندی ان کے دل سے طالب کے دل میں منتقل ہونے لگتا ہے، اہل مجلس کیلئے ان کے دیگر اعمال وعادات کے نقل کی توفیق ارزانی نصیب ہونے لگتی ہے۔

حضرت تھانویؒ کے حوالے سے ایک جگہ لکھا دیکھا کہ ’’بزرگوں کی صحبت سے اگر اصلاح کامل نہ بھی ہو تو کم از کم اپنے عیوب پر نظر ہونے لگتی ہے، یہ بھی کافی ہے اور مفتاح طریق ہے۔‘‘ (کمالات اشرفیہ)

اور دوسری جگہ دیکھا کہ ’’اصل چیز اصلاح کیلئے صحبت ہے اور ہمیشہ اہل اللہ نے صحبت ہی کا التزام رکھا ہے، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کو جو کچھ ملا، صحبت ہی سے ملا۔‘‘ (کمالات اشرفیہ)

غرض یہ کہ بزرگوں کے پاس بیٹھنا، ان کی باتوں کو سننا فائدے سے خالی نہیں، بنجر زمین میں روئیدگی اور مردہ دلوں میں زندگی اسی سے پیدا ہوتی ہے۔

دارالعلوم دیوبند کے لائق فائق فاضل ضلع دربھنگہ بہار کے مایہ ناز فرزند ارجمند جناب مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی زید مجدہٗ وَعَمَّ فیضہٗ نے بھی حضرت تھانویؒ کی کتابوں سے اہم اہم ہیرے جواہرات کی جمع و ترتیب اور تصنیف و تالیف کا سلسلہ قائم فرمایا ہے، متعدد تالیفات میں ’’چراغ اصلاح‘‘ بھی گلہائے رنگارنگ سے مزین گلدستہ ہے، ’’ہر گلے را رنگ و بوے دیگر است‘‘ کا مصداق ہے، خواص و عوام کیلئے بیحد مفید ہے۔

مؤلف موصوف نے اپنی خانقاہ اشرفیہ اپنے آبائی وطن رحمت گنج جھگڑوا سے متصل پالی بازار ضلع دربھنگہ بہار سے یہ سلسلہ شروع فرمایا ہے، اللہ کرے کہ کتاب کی افادیت عام اور تام ہو اور مؤلف کے فیوض سے خلق عام فائدہ حاصل کرتی رہے۔ وَمَاذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ بِعَزِیْز۔

راقم حروف

اشتیاق احمد قاسمی

مدرس: دارالعلوم دیوبند

۱۲ ربیع الاول بروز بدھ ۱۴۴۰ھ

## مقدمہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡن وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الۡمُرۡسَلِیۡن مُحَمَّدٍ الۡمُصۡطفٰی وَآلِہٖ وَسَلَّمَ تَسۡلِیۡماً:

اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوۃ وسلام کے بعد :

راقم السطور بارگاہ خداوندی میں شکر گزار ہے کہ جس طرح اس سے قبل اس نے حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے چند چیدہ چیدہ اصلاحی جواہر پاروں کا ایک نسخہ بنام ''اصلاح کا تیر بہدف نسخہ'' قارئین متعلقین ،ومسترشدین، کی خدمت کیلئے تحریر کیا تھا، جسے الحمد للہ تمام حضرات نے ہاتھوں ہاتھ لیا اور خاص وعام تمام حلقوں میں اس کی پذیرائی کی گئی، بتوفیق الٰہی اسی کی یہ ایک سنہری کڑی بنام ''چراغ اصلاح'' حضرت حکیم الامتؒ کے ارشادات وفرمودات کے قیمتی مجموعہ کے نام سے قارئین کی روحانی ہدایات وکیفیات میں وسعت ،وتنوع اور ارتقاء واضافہ کیلئے نظر نواز ہے، اللہ تعالیٰ گذشتہ کتاب کی طرح اس کو بھی زیور طبع سے آراستہ فرما کر آپ حضرات کی خدمت کیلئے قبول فرمائے وَمَاتَوۡفِیۡقِیۡ اِلَّا بِاللّٰہ۔

خداوند قدوس کے فضل وکرم اور بزرگان دین واکابرین وصلحاء امت کی دعاؤں اور ہمت افزائیوں کے گھنیرے چھاؤں میں احقر کی دلی تمنا ہے کہ یہ سلسلۂ طلائے ناب تادم آخر جاری وساری رہ کر خود مرتب کی اصلاح کے ساتھ ساتھ خلق خدا کی ہدایت ورہنمائی کا سامان ہو جائے۔

اندرون قلب سے بار بار یہ نداء آتی ہے اور عصر حاضر کے سرگرم والمناک دینی تقاضے مسلسل دل کو دستک دے رہے ہیں کہ فتن وضلالت کی تاریک راتوں میں اصلاح کی یہ چھوٹی چھوٹی قندیلیں ظلمت زدہ راہوں کیلئے انشاء اللہ کچھ نہ کچھ ضرور روشنی کا کام دیں گی۔

ایسے نازک ترین دور میں جب کہ دین کی حقیقت وحقانیت فتنوں کی گھٹاٹوپ ظلمتوں میں مستور ہوتی جارہی ہے، عوام سے زیادہ خواص اپنے ایمان کی حفاظت کیلئے پل پل تڑپ رہے ہیں، ہر طرف یاس وقنوط کے اندھیرے ڈیرہ ڈالتے جارہے ہیں، بڑے بڑے اہل علم وحلم اسلامی ودینی صحیح قیادت وتربیت کے فقدان کی بنا پر اپنے ایمان وعقیدہ، عمل صحیح اور اخلاص کے تحفظ وحصول کیلئے افکار واحوال کے منجدھار میں پیچ وتاب اور ہچکولے کھارہے ہیں۔

ہر شخص کی دلی آرزو ہے کہ ساحل نجات تک پہنچنے کیلئے کوئی ٹھوس اور اطمینان بخش سراغ اور سہارا کہیں مل جائے۔

ایسے مایوس کن حالات میں اپنے مشائخ کے مبارک نصائح اور روحانی ونورانی ہدایات جو در اصل قرآن وسنت کے مبارک چشمہائے صافی کا عطر اور روح ہیں، ہمارے لیئے مشعل ہدایت اور ذریعہ نجات اور دینی ودنیوی راحتوں اور رحمتوں کی یافت کیلئے قیمتی متاع، اور فتنوں کی شب دیجور میں شمع فروزاں کی مانند ہیں۔ جن سے فیضیاب ہو کر ہم اپنے حال ومستقبل کے تمام دینی ودنیاوی مسائل واحوال کو صحت منداور مقبول عند اللہ بنانے میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔

اس لئے مجدد الملت امام تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے بصیرت افروز، چشم کشا، ارشادات کے اس مبارک سلسلہ کو دواماً وپیہم جاری رکھنے کی ادنیٰ سی سعی کی جارہی ہے۔

رب کریم اس عمل کو ریاء سے پاک فرما کر قبول فرمائے اور دارین میں ذریعۂ نجات وفلاح بنائے۔ آمین۔ واللہ مِن وَّرَاءِ الْقَصد۔

محمد علاء الدین قاسمی

خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور دربھنگہ (بہار)

۱۱ جولائی، ۲۶ شوال المکرّم بروز بدھ ۱۴۳۹ھ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

اَلۡحَمۡدُلِلّٰہِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡن وَ الۡعَاقِبَۃُ لِلۡمُتَّقِیۡن وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِالۡمُرۡسَلِیۡن وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ وَسَلَّمَ تَسۡلِیۡماً کَثِیۡراً کَثِیۡرا:

## حق بات اگر مخالف کی بھی ہو تو قبول کریں

فرمایا: سید الطائفہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ قدس سرہٗ نے جب رد بدعات پر کچھ رسالے لکھے تو اہل بدعت کی طرف سے سب وشتم کی بوچھار ہوئی۔ بعض مشہور اہل بدعت کی طرف سے بہت سے رسالے ان کے خلاف سب وشتم سے بھرے ہوئے یکے بعد دیگرے شائع ہوتے تھے۔

حضرت گنگوہیؒ کی بینائی اس وقت نہیں رہی تھی، مولانا محمد یحییٰ رحمۃ اللہ علیہ صاحب کاندھلوی والد ماجد حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا رحمۃ اللہ علیہ حضرت کے خادم خاص اور معتمد تھے، آنے والی ڈاک پڑھ کر سناتے تھے اور پھر جواب لکھنے کی خدمت ان کے سپرد تھی۔ ان میں وہ رسالے بھی ہوتے تھے جو ان حضرات کی طرف سے آتے تھے۔ کچھ دن ایسے گزرے کہ حضرت مولانا محمد یحییٰ صاحبؒ نے ایسا کوئی رسالہ نہیں سنایا۔ تو حضرت گنگوہیؒ نے پوچھا کہ مولوی یحیٰ کیا ہمارے دوست نے ہمیں یاد کرنا چھوڑ دیا ہے؟ بہت دنوں سے ان کا رسالہ نہیں آیا مولانا یحیٰ صاحب نے عرض کیا کہ رسالے تو کئی آئے ہیں مگر وہ مجھ سے پڑھے نہیں جاتے حضرت نے فرمایا کیوں؟ عرض کیا کہ ان میں تو گالیاں بھری ہیں۔

آپ نے اوّل فرمایا: ارے میاں کہیں دور کی گالی بھی لگا کرتی ہے؟ پھر فرمایا کہ: وہ

ضرور سناؤ۔ ہم تو اس نیت سے سنتے ہیں کہ ان کی کوئی بات قابل قبول ہو تو قبول کریں ہماری کسی غلطی پر صحیح تنبیہ کی گئی ہو تو اپنی اصلاح کریں۔

## جدید تعلیم یافتہ کے دل میں اسلامی تعلیمات پر شبہات کی وجہ محبت الٰہی دل میں نہ ہونا ہے

فرمایا: نو تعلیم یافتہ حضرات کے جتنے شبہات اسلامی تعلیمات کے متعلق ہوتے ہیں کہ اس تعلیم کے اثر سے اللہ جل شانہ اور اس کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت و محبت قلوب سے اٹھ جاتی ہے اور جب وہ نہ رہی تو ہر حکم میں سینکڑوں سوال کھڑے ہو جاتے ہیں۔

## جب کسی کی عظمت دل میں ہوتی ہے تو اس کے اقوال و احکام پر سوالات ہی پیدا نہیں ہوتے

دیکھو موجودہ حکومت کی عظمت جبری طور پر لوگوں کے قلوب پر چھائی ہوئی ہے اس لئے اس کے مقرر کردہ قوانین کی لِم اور حکمت پوچھنے کی طرف کسی کی توجہ نہیں ہوتی کہ ڈاکخانہ میں ڈھائی تولہ تک دو پیسے اور اس کے اوپر پانچ تولہ پر ایک آنہ لفافہ کا محصول ہے۔ اس پر سب عالم، جاہل خواندہ ناخواندہ عمل کرتے جاتے ہیں کسی کو یہ پوچھنے کی جرأت نہیں ہوتی کہ اس قانون میں حکمت کیا ہے؟ اور اگر کوئی کسی سے پوچھے بھی تو جواب دینے والا یہ جواب کافی سمجھتا ہے کہ بھائی قاعدہ قانون یہی ہے، مگر اسلام کی تعلیمات و قوانین کے لئے یہ جواب کافی نہیں سمجھا جاتا کہ اللہ تعالیٰ یا اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا یہی حکم ہے۔ یہ سب پھل پھول اسی کے ہیں کہ اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت دلوں میں کم ہو گئی ہے۔

## اشراف نفس کیا ہے؟

ایک حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو ہدیہ بلا کسی طمع اور اشراف نفس کے ملے اس میں برکت ہوتی ہے اور اشراف نفس ہونے کی صورت میں برکت نہیں ہوتی۔

اشراف کے معنی انتظار کے ہیں مراد یہ ہے کہ اگر پہلے سے کوئی ہدیہ لینے کی توقع ہو اور نفس کو انتظار ہو کہ فلاں شخص سے یہ ہدیہ ملے گا تو یہ اشراف نفس ہے جس کے ساتھ ہدیہ قبول کرنا اہل باطن کیلئے ایسا ہے جیسے کسی سے سوال کر کے کوئی چیز لی جائے۔

حضرت مفتی شفیع عثمانی صاحبؒ فرماتے ہیں: اشراف نفس کے معاملہ میں حضرت نے ایک واقعہ حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری مہاجر مدنی کا نقل فرمایا کہ ریاست بہاولپور کے ایک رئیس دیندار آدمی تھے۔ اکثر کچھ علماء، صلحاء کو دعوت دیتے رہتے تھے اور واپسی کے وقت کچھ ہدیہ بھی پیش کرتے تھے۔

## ایک مرتبہ دیوبند سہارنپور کے بزرگ اور حضرتؒ وہاں مدعو تھے

حضرت مولانا خلیل احمد صاحبؒ قدس سرہٗ اپنے وقت کے فقیہ اور بزرگ تھے، ان کو خیال آیا کہ اس رئیس کی عادت معلوم ہے کہ کچھ ہدیہ پیش کیا کرتے ہیں۔ اسلئے یہاں آتے ہی یہ خطرہ ہوتا ہے یہ کچھ دیں گے تو اشراف نفس ہوگیا۔ اس کے ساتھ قبول ہدیہ مناسب نہیں حضرت حکیم الامتؒ نے فرمایا کہ میں نے عرض کیا کہ میرے نزدیک اشراف نفس وہ ہے جس کے خلاف ہونے میں کلفت اور شکایت ہو۔

**تشریح:** ماشاءاللہ قربان جائے حضرت تھانویؒ کی اس تشریح حدیث پر بے شک یہ حضرات اصحاب الہام تھے۔ اشراف نفس کی حقیقت کا الہام اللہ تعالیٰ نے ان کے دل پر کس طرح واضح فرما دیا۔

طالبین ہدیہ اور متر ددین فی الہدیہ آپ نے دونوں کی الجھنوں کو دور فرما دی، اللہ تعالے آپ کی قبر مبارک کو نور سے بھر دے آمین (مرتب)

پھر فرمایا: اور جب کلفت وشکایت نہ ہوتو وہ محض ایک وسوسہ ہے اشراف نفس نہیں، حضرت مولانا خلیل احمد صاحب نے میرے جواب کو پسند فرمایا اور تصدیق فرمائی۔

## جنت میں درجات مختلف ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے حسد نہ ہوگا

فرمایا: کہ یہ قرآن وحدیث سے ثابت ہے کہ اہل جنت کے درجات متفاوت ہوں گے۔ ایک درجہ اور دوسرے درجہ میں بڑا فرق ہوگا۔ انسانی فطرت کا تقاضہ یہ ہے کہ چھوٹے درجے والے کو بڑے درجے والے پر اگر حسد بھی نہ ہوتو کم ازکم غبطہ اور اس کے نتیجہ میں ایک قسم کی حسرت ہوتی ہے۔ جنت میں حسد تو نہ ہوگا کیونکہ وہ فعل حرام ہے، مگر یہ سوال ہوتا ہے کہ غبطہ بھی ہوا تو ایک قسم کی حسرت اور کلفت تو ہوگی اور جنت سب کلفتوں سے پاک جگہ ہے۔ وہاں کسی کو کوئی تکلیف نہیں ہونی چاہئے۔ فرمایا: کہ جنت کے حالات کو دنیا پر قیاس نہیں کیا جا سکتا وہاں حق تعالیٰ سب کو ایک وصف قناعت عطا فرمائیں گے کہ ہر شخص اپنے مقام پر خوش اور مگن رہے گا، بڑے درجے کے لوگوں کو دیکھ کر اس کے دل میں کوئی حسد و بے چینی پیدا نہ ہوگی۔

## بزرگوں کی شان میں گستاخی سخت مضر اور کبھی نا قابل علاج ہو جاتی ہے

حضرت مفتی شفیع عثمانیؒ فرماتے ہیں: حضرت گنگوہیؒ نے نقل فرمایا کہ: تفسیر سورہ یوسف

منظوم کے مصنف حضرت میاں جی کی شان میں کچھ گستاخانہ الفاظ کہا کرتے تھے۔ پھر تنبہ ہوا تو بہ کی اور حضرت میاں جی صاحبؒ سے بیعت کی درخواست کی۔ بیعت کرلیا لیکن کچھ عرصہ کے بعد تنہائی میں ان سے فرمایا کہ میاں اشرف! اس طریق کی بنیاد اخلاص پر ہے اسلئے تم سے بات چھپانا نہیں چاہتا۔ بات یہ ہے کہ میں جب بغرض افاضہ تمہاری طرف توجہ کرتا ہوں تو تمہارے وہ سب کلمات جو پہلے کہے تھے میرے سامنے آکر حائل ہو جاتے ہیں۔ ہر چند تمہیں نفع پہنچانے کی کوشش کرتا ہوں، مگر اس کی صورت نہیں بنتی ،اسلئے بہتر یہ ہے کہ تم کسی اور شیخ سے بیعت کرلو میں بھی تمہاری سفارش کروں گا۔ حضرت مفتی صاحبؒ فرماتے ہیں: یہ کوئی حقد و کینہ نہیں بلکہ غیر اختیاری امر ہوتا ہے جس کا انسان مکلّف نہیں ۔جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حمزہؓ کے قاتل وحشیؓ کو مسلمان ہونے کے بعد ہدایت فرمائی کہ تم میرے سامنے نہ آیا کرو مجھے حضرت حمزہؓ کا صدمہ تازہ ہو جاتا ہے۔ وہ تمہارے لئے مضر ہوگا۔

## دعاء کافر کی بھی قبول ہوسکتی ہے

فرمایا: کہ آیت قرآن وَمَا دُعَاءُ الْكَافِرِيْنَ اِلَّا فِيْ ضَلَال ۔سے استدلال کرکے یہ سمجھنا صحیح نہیں کہ کافر کی دعاء قبول نہیں ہوتی کیونکہ یہ آیت آخرت کے معاملہ میں ہے۔ وہاں کسی کی کوئی دعاء قبول نہ ہوگی۔ دنیا میں حق تعالیٰ سب کی دعاء قبول فرماتے ہیں، یہاں تک کہ اکفر الکفار ابلیس کی دعاء قبول فرمالی اور دعاء بھی ایسی عجیب قسم کی کہ مجھے

قیامت تک عمر طویل دے دیجئے تا کہ میں اولادآدم کو گمراہ کرنے کی کوشش کرتا رہوں حق تعالیٰ نے یہ دعاء بھی قبول فرما کر اِنَکَ مِنَ الْمُنْظَرِیْن کا اعلان فرمادیا۔

## تصوف کی حقیقت فناء ہے یعنی اپنی خواہشات کو مرضیٔ مولیٰ پر قربان کرنا

ارشاد فرمایا: کہ لوگ اس طریق میں سالک ہونے کو بڑی چیز سمجھتے ہیں، مگر حقیقت یہ ہے کہ اصل چیز سالک ہونا نہیں، ہالک ہونا ہے۔ یعنی اپنے کو مٹادینا اور مٹادینا بھی وہ معتبر ہے کہ اس مٹانے کو بھی مٹادے کہ اس کی طرف کوئی التفات نہ ہو جیسے اصلی اور گہری نیند وہی ہے جس میں سونے والے کو اپنے سونے کی بھی خبر نہ رہے ورنہ پھر وہ نیند نہیں، اس کو اونگھ کہیں گے۔

مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ نے خوب فرمایا۔

فہم و خاطر تیز کردن نیست راہ
جز شکستہ می نگیرد فضل شاہ

تشریح: حضرت مفتی شفیعؒ فرماتے ہیں کہ حضرت نے عبادت واطاعت کی اصل روح کی طرف ہدایت فرمائی ہے کہ کمالات علمی ہوں یا عملی کتنے ہی مجاہدے اور عبادات ہوں اپنی ذات میں مقصود نہیں، مقصود رضائے حق جل شانہ ہے۔ اور رضائے حق انسان کے عجز وانکسار اور شکستگی کے احساس میں ہے کہ سب کچھ کرنے کے بعد بھی اپنے کو قاصر سمجھے اور اپنی کوتاہی پر استغفار کرے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرامؓ کے برابر کون عبادت واطاعت کر سکتا ہے، مگر ان کا بھی یہی عمل تھا کہ ساری رات عبادت کرنے کے بعد بھی استغفار کرنے کو ضروری سمجھتے تھے۔ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْن۔ یعنی اللہ کے مقبول وہ بندے ہیں

جو رات کا بڑا حصہ عبادت میں گزارتے ہیں اور آخر شب میں استغفار کرتے ہیں۔اس میں علماء، خطباء مصنفین اور اسلامی معاملات میں جدوجہد کرنے والوں کیلئے اہم ہدایت ہے کہ یہ کوئی نازکی اور فخر کی چیز نہیں، بلکہ جو کمال یا جو نیک عمل کسی سے ہوا ہے اس سب کو حق تعالیٰ کا عطیہ سمجھ کر اس پر شکر گزار ہو۔اور اس میں حق تعالیٰ شانہ کے جلال کے مطابق نہ ہونے کی جو کوتاہی لازمی ہے اس سے استغفار کرے۔

## جب تک امراض باطنہ کا علاج نہ ہو بعض اوقات ذکر و شغل نفلی عبادات مضر ہوجاتی ہیں

فرمایا: کہ جس طرح لطیف غذا خلط غالب کی طرف مستحیل ہوجاتی ہے جس کے جسم میں صفراء بڑھا ہوا ہے غذا میں احتیاط نہ کی جائے تو وہ بھی صفراء ہی بڑھاتی ہے۔اسلئے مسہل کی ضرورت ہے، مقوی غذا بعد میں دی جاتی ہے۔اسی طرح امراض باطنہ عجب، تکبر، ریاء، کے موجود ہوتے ہوئے اذکار و اوراد کی کثرت بعض اوقات مرض کو بڑھادیتی ہے یہاں بھی مجاہدات کا مسہل دینے کی ضرورت ہے تاکہ نیک عمل کرکے عجب و کبر میں مبتلا نہ ہوجائے۔

خلاصہ یہ ہے کہ امراض باطنی کی اصلاح کو اذکار و اوراد پر مقدم کرنا چاہیئے۔

مفتی شفیع عثمانی صاحبؒ فرماتے ہیں متقدمین صوفیاء میں اس کا بڑا اہتمام تھا۔اب لوگوں کو توجہ نہیں رہی اسی لئے مشائخ کی خدمت میں رہ کر ذکر و شغل میں مشغول رہنے کے باوجود بہت سے لوگوں کی اصلاح نہیں ہوتی۔امراض باطنہ جو درحقیقت کبیرہ گناہ ہیں وہ جوں کے توں رہتے ہیں۔یہ کچھ خوابیں دیکھ کر اپنے کو ولی اور مقبول

سمجھنے لگتے ہیں حالانکہ معاصی کی عادت کے ساتھ ولایت ومقبولیت کبھی جمع نہیں ہوسکتی۔

## اچھا لباس پہننا بُرا نہیں ہاں اگر اظہار فخر کیلئے ہے تو حرام ہے

اچھا لباس اپنا دل خوش کرنے کیلئے پہنا جائے تو جائز ہے، مگر تفاخر کیلئے پہنا جائے تو جائز نہیں۔ اور دونوں میں فرق پہچاننے کیلئے علامت یہ ہے کہ جس کی خلوت اور جلوت میں فرق نہ ہو دونوں حال میں اچھا لباس پہنتا ہے تو یہ علامت لطافت مزاج کی ہے اس میں کوئی مضائقہ نہیں، اور اگر ان دونوں میں فرق ہو کہ خلوت میں معمولی لباس اور جلوت میں عمدہ کا اہتمام ہو تو وہ تفاخر کیلئے ہے، جو حرام ہے۔

## ضعف وناتوانی بھی نعمت ہے اس سے رنجیدہ نہ ہوں

فرمایا: کہ ضعفاء اور بیکس وبے سامان کو رنجیدہ ہونے کے بجائے خوش ہونا چاہئے کیونکہ کہ ماں باپ کمزور بچے کی حفاظت کی زیادہ فکر کرتے ہیں۔

حضرت مفتی شفیع عثمانی صاحبؒ فرماتے ہیں: کہ حق تعالیٰ جو مربی خلائق ہیں ان کی نظر بھی ایسے کمزوروں خستہ حالوں پر بہت زیادہ ہوتی ہے۔ ایک حدیث قدسی میں ہے کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: انا عند المنكسرة قلوبهم . ترجمہ: یعنی میں ان لوگوں کے پاس ہوتا ہوں جن کے دل ٹوٹے ہوئے ہیں۔

## صالحین سے اگر غلطی ہوجاتی ہے تو متنبہ کرنے پر باز آجاتے ہیں

حضر مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ جو دار العلوم دیوبند کے قرن اول میں صدر

مدرس تھے۔اوائل عمر میں ان کو سرکاری ملازمت کی نوبت آئی۔اجمیر شریف میں مدارس کے انسپکٹر مقرر ہوئے وہاں ایک صاحب فن موسیقی کے بڑے استاد اور ماہر تھے مولانا جامع علوم وفنون اور ہر فن میں بڑے محقق تھے۔ ہر علم وفن حاصل کرنے کا شوق تھا اس ماہر موسیقی سے یہ فن بھی سیکھ لیا اور اس فن میں بڑے ماہر ہو گئے۔

ایک روز بالاخانہ پر موسیقی میں مشغول تھے نیچے سے ایک مجذوب گزرے اور پکار کر کہا: مولوی تیرا یہ کام نہیں تو دوسرے کام کیلئے ہے، یہ سننا تھا کہ اس کام سے بالکل نفرت ہوگئی اور اسی وقت توبہ کر لی۔ان کی توبہ کی خبر ان کے استاد کو پہنچی تو اس نے بھی توبہ کر لی۔

## آجکل مسلمانوں کے اجتماعی کام آفتوں اور فتنوں سے خالی نہیں

فرمایا: آجکل مسلمانوں کے اجتماعی کام آفتوں اور فتنوں سے خالی نہیں، اول تو اجتماع ہی نہیں ہوتا، اور ہو بھی تو قلوبھم شتی۔ کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ان کے دل متفرق اور الگ الگ ہوتے ہیں۔اس لئے اب میں تنہا کرنے کا جو کام ہے وہ کر لیتا ہوں جو مجمع پر موقوف ہے اس کے درپے نہیں ہوتا۔

## جو شخص تمہیں پیچھے سے پکارے اس کو جواب نہ دو

فرمایا: کہ امام اعظم ابو حنیفہؒ نے امام ابو یوسفؒ کو ایک وصیت یہ بھی فرمائی تھی کہ جو شخص تمہیں پیچھے سے پکارے۔اس کا جواب نہ دو کیونکہ یہ طریقہ جانوروں کو ہکانے کا ہے اس نے تمہارے ساتھ وہ معاملہ کیا جو جانوروں کے ساتھ کیا جاتا ہے، اس لئے مستحق جواب نہیں۔

## انبیاء سے زلّات کا صدور عین رحمت وحکمت ہے

فرمایا: انبیاء علیہم السلام سے بعض معاملات میں زلّت ولغزش ہونے کے جو واقعات قرآن کریم میں مذکور ہیں وہ بھی عین حکمت ورحمت ہیں ۔حضر حاجی امداداللہ مہاجر مکیؒ فرمایا کرتے تھے کہ انبیاء علیہم السلام کی ہر حال میں ترقی ہوتی رہتی ہے، جن چیزوں کو زلّات کہا جاتا ہے انجام کار ان کے حق میں وہ بھی ترقی کا ذریعہ بن جاتی ہیں کہ وہ ان پر متوجہ ومتنبہ ہوکر، گریہ وزاری اور استغفار کرتے ہیں۔

## نواب کی دعوت سے بچنے کا خوبصورت راستہ

فرمایا: ایک مرتبہ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کسی دینی ضرورت سے ریاست رامپور تشریف لے گئے تھے۔

نواب صاحب کو اطلاع ملی تو اپنے یہاں آنے کی درخواست کی مولانا نے کہلا بھیجا کہ میں دیہاتی آدمی ہوں امراء کے آداب سے واقف نہیں۔اس لئے طرفین کے واسطے بے لطفی رہے گی۔

## جنّات کو قید مت کرو

فرمایا: میں نے ایک مرتبہ حضرت سے (قلمی مسودہ میں اس جگہ کسی بزرگ کا نام نہیں لکھا معلوم نہیں کہ حضرت حاجی صاحبؒ مراد ہیں یا مولانا محمد یعقوب صاحبؒ)

جنات تابع کرنے کا عمل پوچھا تو فرمایا کہ میرے پاس ایسے عمل ہیں اور بہت آسان بھی ہیں ۔آپ کرو گے تو ہو بھی جائیں گے ۔مگر ایک بات سن لو کہ اللہ تعالیٰ نے تمہیں بندہ بننے

کیلئے پیدا کیا ہے، خدا بننے کیلئے نہیں کہ دوسری مخلوق کو اپنے تابع کرتے پھرو۔حضرتؒ نے فرمایا: کہ مجھے اسی وقت سے ایسے عملیات سے نفرت ہوگئی۔

## عبادت مع الوساوس پر اجر وثواب زیادہ ملتا ہے

ارشاد فرمایا کہ: حضرت مولانا گنگوہی قدسرہٗ فرمایا کرتے تھے کہ عبادت کے اندر جو وساوس اور خیالات انسان کو آتے ہیں ان کے دفع کرنے میں زیادہ تندہی سے پرہیز کرنا چاہئے کہ وہ مضر ہوتی ہیں۔اور فرمایا کہ یہ سوچنا چاہئے کہ مقصود اللہ تعالیٰ کو راضی کرنا ہے۔اور وہ اپنے حد اختیار تک قلب کو فارغ کر کے عبادت میں لگ جانے سے حاصل ہوجاتا ہے۔پھر بھی جو وساوس اور خیالات غیر اختیاری طور پر آتے ہیں وہ مضر نہیں اس لئے زیادہ الجھن میں نہ پڑے اور اس کے باوجود وساوس وخیالات کے آنے پر جو طبعی رنج اس کو پیش آوے گا وہ مجاہدہ ہے۔

اس پر مجاہدہ کا ثواب ملتا ہے۔اس لئے میرے خیال میں عبادت مع الوساوس پر اجر وثواب زیادہ ملتا ہے۔

ایک عبادت کا ثواب دوسرا مجاہدہ کا۔بشرطیکہ اپنے اختیار سے وساوس کی پرورش نہ کرے اور ان میں خوض نہ کرے،

## شرعی لباس میں دیکھ کر ایک جرمنی عیسائی نے کہا یہ آدمی بہت شریف معلوم ہوتے ہیں

ارشاد فرمایا کہ: خواجہ عزیز الحسن صاحب بڑے بڑے عہدوں پر رہے، مگر اپنا لباس اور وضع قطع ہمیشہ سادہ اور شریعت کے مطابق رکھی۔

ایک جرمنی عیسائی نے ان کو دور سے دیکھتے ہی کہا کہ یہ آدمی بہت شریف معلوم ہوتے ہیں، اس سے معلوم ہوا کہ جو لوگ ان کی نقالی کرتے ہیں ان کی نظر میں بھی یہ لوگ شرافت کے خلاف کام کرتے ہیں اور بالکل صحیح ہے جو اپنی قومی غیرت وحمیت نہ رکھے دوسروں کی نقالی ہی کو فخر وسعادت سمجھے۔

## شہرت اور امتیاز سے نفرت

حضرت مولانا یعقوبؒ اول عمر سے عفیف اور متقی تھے شہرت اور امتیاز سے سخت نفرت تھی۔ فرمایا کرتے تھے کہ دو حرف علم کی وجہ سے شہرت کی بلاء میں مبتلا ہو گیا ورنہ میں تو کسی اور ہی طرح گمنامی کی زندگی گزارتا۔

## علامہ شبلی نعمانیؒ نے فرمایا قوم کی اصلاح صرف مقدس اور بزرگ ہستیوں سے ہوسکتی ہے

ارشاد فرمایا: کہ مولانا عبید اللہ سندھیؒ نے جب دہلی میں نظارۃ المعارف۔ قائم فرمایا تو تھانہ بھون آئے تھے انہوں نے فرمایا کہ میں علامہ شبلی نعمانیؒ سے ملا تو مسلمانوں کی عام بے راہ روی اور مبتلائے آفات ہونے کا تذکرہ ہوا میں نے ان سے پوچھا کہ آپ کی نظر میں قوم کی اصلاح کی تدبیر کیا ہے؟ علامہ شبلی نعمانیؒ نے کہا کہ قوم کی اصلاح صرف وہ لوگ کر سکتے ہیں جن کا قوم پر مکمل اثر ہو اور یہ امر بغیر تقدس کے نہیں ہوسکتا اور تقدس بغیر تقوی اور کثرت عبادت وذکر اللہ کے حاصل نہیں ہوسکتا۔

بھی صحیح ہے اور راوی بھی ثقہ ہیں جاؤ آج کوئی علم و عمل تمہارے کام نہیں آیا صرف تمہارے بڑھاپے کی وجہ سے بخش دیتے ہیں ۔ دیکھئے ارداہ تو پہلے ہی سے مغفرت کا تھا، مگر ان کو دکھایا تا کہ نعمت کی قدر رہو اور ان کو بھی تو یہ انہوں نے ہی بتایا ہے کہ یوں کہو دل میں ڈالنا بھی تو انہی کی طرف سے ہے عارف شیرازی فرماتے ہیں ۔

درد از یار است و درمان نیز ہم
دل فدائے او شد جان نیز ہم
آنچہ گویند کاں بہتر ز حسن
یار ما ایں دارد و آں نیز ہم

حق تعالیٰ کے یہ معاملات ہیں حالانکہ کہاں حاکم کہاں محکوم مگر اس قدر شفقت کا معاملہ فرماتے ہیں اس کو صوفیہ کی اصطلاح میں نزول کہتے ہیں کہ ہمارے ساتھ بالکل ہمارے مذاق کے موافق فرماتے ہیں اپنی عظمت کے موافق نہیں فرماتے جیسے کوئی معشوق ناز کیا کرتا ہے ۔ یحییٰ ابن اکثم کے ساتھ بھی ایسا ہی کیا کہ ایک چرکا سا لگا کر رحمت کاملہ متوجہ فرما دی اور عشاق کو تو اسی میں لطف آتا ہے اور اگر معشوق میں اباء و انکار کی صفت بالکل نہ ہو تو لطف ہی نہیں آتا ۔ لطف اسی میں ہے کہ بیوی کو بلایا جائے اور وہ کہے اونھ میں تو چولہا ہانڈی کر رہی ہوں ۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جب عبداللہ ابن ام مکتومؓ آتے تو آپ عتاب سے لطف اندوز ہونے کیلئے فرماتے ''مرحبا بمن عاتبنی فیه ربّی ۔ مرحبا اس ہستی کو جس کے سلسلہ میں میرے رب نے مجھ سے عتاب فرمایا۔

## ایک بوڑھے فوجی کا حوصلہ

لطیفہ: فرمایا: کہ ایک دفعہ سکندر فوج کا معاینہ کرنے لگا تو دیکھا کہ ایک بوڑھا آدمی دو آدمیوں کے سہارے سے گھوڑے پر سوار ہو رہا ہے۔ سکندر نے کہا کہ بڑے میاں ایسا کیا شوق ہے فوج میں بھرتی ہونے کا دو آدمیوں کے سہارے سے تو سوار ہوتے ہو۔ بوڑھے نے عرض کیا حضور سوار کرنے کو تو دو آدمی ہوں مگر اتارنے کو سو بھی ناکافی ہیں۔

## حضرت حکیم الامتؒ کی مجلس کا رنگ

آدابِ مجلس کے ذکر میں فرمایا: کہ خاموشی کا میرے یہاں یہ حال ہے کہ جہاں دو آدمیوں نے کانا پھوسی کی تو میں کہتا ہوں کہ باہر جا کر باتیں کرو یہاں تو میری سنو یا مجھے سناؤ اور آپس میں گفتگو کرنے کی ضرورت ہی ہو تو باہر جا کر کرو۔ ایک شخص جلال آباد کے رئیس آئے تھے مجلس کا رنگ دیکھ کر ایک شخص سے کہا کہ میں اور جگہوں پر بھی گیا ہوں سب جگہ ڈپٹیوں کا اجلاس ہوتا ہے اور یہاں جج کا اجلاس یعنی ڈپٹی کے اجلاس میں تو مدعی مدعا علیہ گواہ وکیل وغیرہ وغیرہ کا شور ہوتا رہتا ہے اور جج کا اجلاس سکونِ محض ہوتا ہے۔

## کیا حکیم الامتؒ کا پیش کردہ تصوف قرآن وسنت سے ہے

فرمایا: کہ میں نے مسائل تصوف کی ایک فہرست لکھوائی ہے ''عنوانات التصوف'' اس میں تصوف کے ان مسائل کی فہرست ہے جو قرآن وحدیث سے ماخوذ ہیں دو ہزار مسائل تو وہ ہیں جو سرسری نظر سے مجھے قرآن وحدیث سے مل گئے اور غور کرنے سے اور بھی نکل سکتے ہیں۔

اس سے معلوم ہو جائیگا کہ اس فن کو مخترع اور محدث کہنا ظلم ہے اور جہاں کسی مسئلہ میں غلطی ہو رہی تھی اس غلطی پر بھی اطلاع دی گئی ہے۔

## آدمی گھر دل بہلانے اور غم گھٹانے آتا ہے

فرمایا: میں نے کہہ رکھا ہے کہ جس وقت میں گھر آتا ہوں آتے ہی کوئی قصہ بکھیڑے کا لیکر نہ بیٹھا کرو، جب میں بات چیت کرنے لگوں اور مزاج میں بشاشت دیکھو تب کہا کرو، کیونکہ نہ معلوم باہر سے کس حال میں آیا ہوں آدمی گھر میں آتا ہے دل بہلانے غم گھٹانے تم دیکھ لیا کرو کہ اس وقت طبیعت پر کیا اثر ہے ایسا نہ ہو کہ اور غم بڑھا دو گھر میں آنے کی زیادہ غرض یہی ہے ورنہ اور شدید ضرورت ہی کیا ہے۔

## توکل اور عشق کا عبرت آموز واقعہ

مفتی شفیع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اس پر ایک بزرگ کی حکایت فرمائی جو رامپور کے رہنے والے تھے، قاری صاحب مشہور تھے قرآن مجید اچھا پڑھتے تھے۔انہوں نے حج کا ارادہ کیا۔ اس وقت کل سوا روپیہ پاس تھا ایک روپیہ کے چنے بھنوائے اور چار آنے کا گاڑھا لیکر تھیلا بنایا اور اس میں چنے بھر لئے اور پیادہ چل کھڑے ہوئے۔منزل پر کسی نے کھانا دے دیا کھالیا ورنہ چنوں پر گزر کرلیا۔آگرہ کے راستہ سے گئے کسی جگہ سے ایک کتا ساتھ ہولیا اور آگرہ آکر مرگیا ان کو گوارہ نہ ہوا کہ ساتھی کو ویسے ہی چھوڑ کر چلے جائیں اسے دفن کیا۔جب بمبئی پہنچے تو جہاز کے ٹکٹ کی ضرورت تھی، مگر پیسہ نہ تھا تو کلاً علی اللہ جہاز پر گئے اور کپتان سے کہا کہ میں

چاہتا ہوں کہ کوئی نوکری مل جائے اس نے دیکھا نورانی شکل ہے جواب دیا کہ آپ کے لائق کوئی نوکری نہیں، انہوں نے کہا لائق نالائق کا سوال نہیں کوئی ہو نوکری ہو۔ کپتان نے کہا ایک بھنگی کی جگہ خالی ہے یہ اس کیلئے بھی تیار ہو گئے تو اس نے سمجھا انہیں خلل دماغ ہے اس نے عاجز کرنے کو کہا بھنگی کے متعلق ایک اور کام بھی ہے اسباب اٹھانے کا یہ اس کیلئے بھی تیار ہو گئے تو اس نے ایک بڑا بورا دکھلایا اس کو اٹھاؤ وہ ان کی طاقت سے بہت زیادہ تھا انہوں نے دعاء کی کہ یا اللہ یہاں تک تو میں آ گیا ہوں اب آگے آپ مدد فرمائے غرض انہوں نے دعاء کی اور بسم اللہ کہہ کر سر سے اوپر اٹھا لیا تو اس نے کہا شاباش اور ان کا نام لکھ لیا۔ دیکھئے عشق بھی عجب چیز ہے کہاں ایک ولی اور کہاں یہ کام جب کپتان نے ان کا نام لکھ لیا تو ان سے بوجھ تو کبھی نہیں اٹھوایا بوجھ اٹھوانے کا تو ایک بہانہ تھا نوکری کے فرائض میں داخل نہ تھا غرض انہوں نے اپنا کام شروع کر دیا باقی اوقات میں اپنے معمولات ادا فرماتے چنانچہ رات کو اٹھتے تہجد پڑھتے اور اس میں قرآن شریف پڑھتے ایک روز کپتان نے دیکھا اس نے قرآن شریف کبھی سنا نہ تھا اب سنا تو ایسے شخص سے سنا جو بے نظیر پڑھتے تھے بے حد دلکشی ہوئی اور پوچھا تم کیا پڑھا کرتے ہو انہوں نے کہا کہ قرآن شریف اس نے کہا کہ بہت اچھی چیز ہے ہمیں بھی پڑھا دو فرمایا: اس کے پڑھنے کیلئے پاک ہونا شرط ہے اس نے کہا کہ میں تو روزانہ غسل کرتا ہوں پاک رہتا ہوں انہوں نے فرمایا یہ پاکی مراد نہیں، دل کی پاکی کی ضرورت ہے اس نے پوچھا وہ کیسے پاک ہو فرمایا: ایک کلمہ ہے۔ **لا الہ الا اللہ محمد رّسول اللہ**۔ اس کے پڑھنے سے دل پاک ہوتا ہے اس نے کلمہ پڑھ لیا اور پڑھتا پھرتا تھا جہاز کے دوسرے انگریزوں نے

کہا تم مسلمان ہو گئے، کپتان نے کہا نہیں میں مسلمان نہیں ہوا۔اس کو اب تک یہ خبر نہ تھی کہ اس کلمہ سے مسلمان ہوتا ہے اس کے رفیقوں نے کہا اس سے مسلمان ہو جاتا ہے یہ قاری صاحب کے پاس گیا اور کہا کیا میں مسلمان ہو گیا ہوں۔انہوں نے کہا کہ تم تو اسی روز مسلمان ہو گئے تھے اول تو حیرت زدہ سا ہوا اور اس کے بعد سب سے کہہ دیا کہ ہاں میں مسلمان ہوں اس کی بیوی کو انگریزوں نے خبر دی کہ وہ تو مسلمان ہو گیا ہے اس نے اس سے کہا ہاں میں مسلمان ہو گیا ہوں۔تمہیں ساتھ رہنا ہے تو مسلمان ہو کر رہو نہیں تو کچھ تعلق نہیں مگر وہ مسلمان نہیں ہوئی اس نے دین کی محبت میں بیوی کی بھی پرواہ نہیں کی اور نوکری بھی چھوڑ دی۔اور قاری صاحب کے ساتھ حج کو چلا گیا اور ان کا خادم بن کر عمر گزار دی ان ہی قاری صاحب کے دو واقعے اسی سفر کے اور ہیں ایک شروع سفر کا دوسرا ختم سفر کا۔پہلا واقعی یہ ہے کہ جب جہاز پر کپتان سے ان کی گفتگو ہو رہی تھی وہاں دو آدمی ایسے ہی بے خرچ اور تھے اور حج کے متمنی تھے۔قاری صاحب کو معلوم ہوا تو کپتان سے کہا کے ان کے لئے بھی کوئی اور جگہ ہے اس نے کہا ہاں ایسی جگہ ہیں، ان لوگوں نے کہا کہ ہم تو یہ گندہ کام نہیں کریں گے۔قاری صاحب نے کہا تمہارا کام بھی میں ہی کر لوں گا تم نام لکھوا لو چنانچہ ان کا نام بھی لکھا گیا اور تین آدمیوں کا کام قاری صاحب کرتے تھے دیکھئے یہ ہے محبت باقی جب آثار نہ ہوں تو محض دعوی تو اس کا مصداق ہے ؎

وجائزة دعوی المحبة فی الھوی

ولکن لایخفی کلام المنافق

باقی ایک بڑا مقام ان بزرگوں کا یہ ہے کہ اس اخلاص پر بھی اپنے نفس کے ساتھ ان کو بدگمانی ہے، چنانچہ امام بخاریؒ نے اپنی صحیح میں ایک تابعی کا قول ذکر کیا ہے۔'' ادرکت سبعین بدریا کلهم یخافون النفاق علی نفسه ''۔

ترجمہ: مجھے ستر بدری حضرات ایسے ملے جو اپنے بارے میں نفاق کا اندیشہ رکھتے تھے۔

دوسرا واقعہ یہ ہے کہ جب قاری صاحب حج سے واپس آئے تو آگرہ ہی کے راستہ سے آئے جس سے گئے تھے جی چاہا کہ اپنے رفیق سفر کا نشان بھی دیکھتے جائیں اس کتے کی ڈھیر پر پہنچے دیکھا تو وہاں ایک عالی شان مقبرہ بنا ہوا ہے۔ مجاور بیٹھا ہے۔ مٹھائیاں چڑھتی ہیں انہوں نے پوچھا بھائی یہ کس کی قبر ہے۔ مجاور نے کہا ایک بزرگ کی ہے۔ نام پوچھا تو کہا نام معلوم نہیں ہے۔ انہوں نے لوگوں سے کہا یہ قبر کسی بزرگ کی نہیں ایک کتے کی قبر ہے۔

لوگ ان کے قتل کے درپے ہوگئے کہ بزرگ کو کتا کہتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ میاں قتل کرنا تو اختیار میں ہے جب چاہے کر دینا مگر اس کو کھود کر کے تو دیکھ لو اگر کتا ہوا مجھے زندہ چھوڑ دینا ورنہ قتل کر دینا اس پر لوگوں نے کہا کہ یہ وہابی ہے قبر کھودواتا ہے، مگر ان میں بعضے بوڑھے آدمی بھی تھے وہ بولے ٹھیک تو کہتے ہیں اگر یہ قبر آدمی کی نکلی تو ان کو قتل کر ڈالنا غرض قبر کھودی گئی تو دیکھا کتا ہے۔ پھر اس مجاور کی بہت پٹائی ہوئی اور قاری صاحب کی بہت قدر و منزلت ہوئی۔

## کیا وسیلہ جائز ہے؟

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ وسیلہ کے معنی ہیں ''مایتقرب به الی الله''۔ یعنی ہر وہ چیز جس سے اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل ہو۔

اور چونکہ شیخ سے بھی اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہوتا ہے اس لئے اس کو بھی وسیلہ کے عموم میں داخل کیا جاسکتا ہے۔اور کہا جاسکتا ہے کہ اسباب قرب میں سے ایک شیخ بھی ہے، حاصل یہ ہے کہ وسیلہ کے حاصل معنی حق تعالیٰ سے تقرب حاصل کرنے کے ہیں باقی اس توسل کی ایک خاص صورت یعنی دعاء کرنا کہ ''یا اللہ'' فلاں بزرگ کے وسیلہ سے ہماری فلاں مراد پوری فرما۔اس کو جمہور جائز کہتے ہیں۔اور ابن تیمیہ منع کرتے ہیں۔اور چونکہ اس کی ممانعت کی دلیل نہیں اس لئے اُس توسّل کو منع کرتے ہیں جو استعانت اور استغاثہ تک پہنچ جائے کیونکہ اس سے شرک لازم آتا ہے اور ایسے توسّل کو سب علماء منع کرتے ہیں۔

اول میں ابن تیمیہ کا مذہب بیان کئے دیتا ہوں پھر توسّل کی حقیقت عرض کروں گا۔

ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ توسّل اعمال صالحہ سے تو مطلق جائز ہے اور اعیان میں یہ تفصیل ہے کہ اگر وہ زندہ ہوں تو بایں معنی جائز ہے کہ ان سے دعاء کی درخواست کی جاتی ہے اور اموات سے ناجائز ہے کیونکہ وہاں یہ معنی متحقق نہیں۔اور اس پر حدیث سے استدلال کیا ہے۔چنانچہ توسّل بالاعمال کے جواز پر بخاری کی اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ تین آدمی ایک غار میں بند ہوگئے تھے اور تینوں میں سے ہر ایک نے ایک ایک عمل سے توسّل کیا یعنی اس کا واسطہ دے کر نجات کی دعاء کی اور وہ دعاء مقبول ہوگئی۔پھر توسّل بالاعیان کے متعلق حضرت عمرؓ کا واقعہ لکھا ہے کہ انہوں نے استسقاء میں حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے توسّل کیا جس کے وہی معنی ہیں کہ ان سے دعاء کی درخواست کی۔اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے توسّل نہیں کیا۔اگر غیر احیاء سے توسّل جائز ہوتا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یقیناً حضور ﷺ ہی کے توسّل کو اختیار فرماتے ،جمہور علماء نے اس اخیر جزء کے متعلق بیان کیا ہے کہ حضرت عمرؓ نے حضرت عباسؓ سے اسلئے توسّل کیا کہ امت کو معلوم ہو جائیکہ حضور ﷺ کے ساتھ تو جائز ہے ہی غیر نبی کے ساتھ بھی جائز ہے نہ یہ کہ موتی کے ساتھ توسّل ناجائز ہے۔

غرض ابن تیمیہ موتٰی کے ساتھ توسّل کو مطلقاً ناجائز کہتے ہیں۔اور جس طرح ابن تیمیہ نے اس کی ممانعت میں غلو کیا ہے اسی طرح بعض جاہل صوفیوں نے جانب جواب میں افراط سے کام لیا ہے وہ مردہ کو مخاطب کر کے اس سے حاجتیں مانگتے ہیں اور ایک درجہ بین بین ہے کہ مردہ سے حاجت تو نہ مانگے ،مگر اس سے یہ کہے کہ تم ہمارے واسطے دعاء کرو سو اس کا بھی کہیں ثبوت نہیں اور میں اس کو ناجائز تو نہیں کہتا،لیکن چونکہ ثبوت نہیں ہے اس لئے احتیاطاً اس سے احتراز ہی چاہیئے ۔ایک مرتبہ اس کے متعلق مولوی حکیم محمد اسماعیل گنگوہیؒ سے میری تحریری گفتگو ہوئی ہے میں نے ایک مضمون میں یہ لکھا تھا کہ اس قسم کے توسّل کا نافع ہونا اس وقت ثابت ہوسکتا ہے جب یہ ثابت ہو جائے کہ مردے دعاء کرتے ہیں مولوی اسماعیل صاحب نے تلاش کر کے ایسی روایات پیش کیں جن میں اموات کا احیاء کیلئے دعاء کرنا منقول ہے مگر میں نے جواب میں لکھا کہ احادیث میں صرف اتنا وارد ہے کہ کسی کے ثواب بخشنے پر موتٰی اس واہب کی مغفرت کی دعاء کرتے ہیں،تو ان سے ایک خاص موقع پر خاص دعاء کا ثبوت ہوا۔ حالانکہ آپ کا دعوی عام ہے جس حاجت کیلئے درخواست کی جائے مردے اس کیلئے دعاء کرتے ہیں ۔خاص دلیل سے عام دعوی ثابت نہیں ہوسکتا ۔یعنی احادیث سے صرف اتنا ثابت ہوا کہ فلاں عمل کی وجہ سے وہ فلاں دعاء کرتے ہیں ۔ یہ نہیں معلوم ہوا کہ جو دعاء تم

چاہو گے وہ کریں گے۔لہذا دعوی بلاثبوت ہی رہا مولوی صاحب اس کی کچھ توجیہ کرنا چاہتے تھے۔میں نے لکھ دیا اب میں جواب کی حاجت نہیں سمجھتا۔کیونکہ آپ عموم دعاء کی دلیل نہیں پیش کر سکے۔اب آپ کو اختیار ہے خواہ رد کیجئے یا خاموش رہئے۔دونوں کی تحریریں شائع ہو گئی ہیں ان کو دیکھ کر ہر شخص خود فیصلہ کر سکتا ہے کہ کیا عقیدہ رکھنا چاہئے، اسی دوران میں نے مولوی صاحب کے صاحبزادہ کو لکھ دیا کہ جو مجھ سے دینی تعلق رکھتے ہیں اس مسئلہ میں میرا اور تمہارے والد صاحب کا اختلاف ہے۔کسی ایک صورت پر اتفاق نہیں ہوا۔اب تم مختار ہو چاہے اپنے والد صاحب کا مسلک اختیار کرو۔چاہے میری تحقیق اور رائے کو مانو انہوں نے نہایت اچھا جواب لکھا کہ والد صاحب کا اور میرا تعلق دنیوی اور حسی ہے اور آپ سے دینی اور معنوی ہے اور یہ مسئلہ بھی دینی ہے اس لئے میں اس میں آپ کے ساتھ ہوں اور مولوی محمد اسمعیل صاحب سے گو اس مسئلہ میں اختلاف تھا،لیکن ان کو مجھ سے محبت بہت تھی۔جب میرے بعض متعلقین صبح کو جا رہے تھے اور میں بمبئی ان کو رخصت کرنے گیا تو بمبئی میں ان کے صاحبزادہ ملے۔کہا کہ والد صاحب کا خط آیا ہے اس میں مجھے یہ بتاکید لکھا ہے کہ میں آسائش کا مکان لے کر اس میں حضرت کو ٹھہراؤں اور ہر طرح کی خدمت کا اہتمام رکھوں اگر حضرت نے قیام و طعام منظور نہ کیا تو وہ مجھ سے سخت ناراض ہوں گے۔چنانچہ انہوں نے تین سو روپیہ ماہانہ کرایہ پر مکان تجویز کیا۔اور میں نے اسی میں قیام کیا۔یہ صاحبزادہ اپنے والد کے بہت فرمابردار و مطیع تھے اپنی ساری آمدنی ان کے سپرد کر دیتے تھے اور خود اگر کسی شئی کی ضرورت ہوتی تو ان سے کہہ کر خرچ لے لیتے تھے،ان کی سکونت کا ایک مکان بمبئی میں تھا ان

کے والد نے پڑوس کی بے پردگی کی وجہ سے مکان کی ایک کھڑکی بند کردی تھی والد صاحب بمبئی سے وطن چلے آئے اور وہ پڑوسی بھی کہیں چلا گیا اس وقت ان سے کہا گیا اب کھڑکی کھولدو ہوا آئیگی ۔انہوں نے کہا توبہ توبہ میری کیا مجال کہ جس کھڑکی کو والد صاحب بند فرما گئے ہوں اس کو میں کھولدوں ۔دیکھئے باوجودیکہ والد صاحب کے اس قدر اطاعت گزار تھے ،لیکن مسئلہ توسّل میں ان کا ساتھ نہیں دیا اسکے بعد پھر اصل مضمون کی جانب عود فرمایا کہ توسّل بالاعمال کو تو ابن تیمیہ بھی جائز کہتے ہیں ۔اگر میں ان کے زمانہ میں ہوتا یا وہ میرے زمانہ میں ہوتے تو میں نہایت ادب سے عرض کرتا کہ حضرت توسّل بالاعمال کی حقیقت ہے کیا؟ میری سمجھ میں تو اس کی یہ حقیقت آئی کہ جب کوئی شخص کہتا ہے کہ :اے اللہ !فلاں عمل کے طفیل وصدقہ میں یہ کام کردے تو اس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ :اے اللہ !یہ عمل آپ کے نزدیک محبوب ہے اور آپ کا وعدہ ہے کہ آپ کے یہاں عمل محبوب سے جس کو تلبس ہو اس پر خاص رحمت ہوتی ہے اور اس عمل کے ساتھ ہم کو بھی کسب صدور کا تلبس ہے۔ لہذا اس تلبس پر جو وعدہ رحمت کا ہے ہم آپ سے اس رحمت کو طلب کرتے ہیں ۔اس حقیقت کو سامنے رکھ کر اگر کوئی توسّل بالاعیان بھی کرے تو توسّل بالاعیان اور توسّل بالاعمال میں کیا فرق ہے۔ پھر وہ اعیان احیاء ہوں یا اموات کیونکہ اب توسّل بالاعیان کا حاصل یہ ہوگا کہ اے اللہ !یہ بزرگ زندہ یا مردہ آپ کے محبوب ہیں اور آپ کا وعدہ ہے کہ آپ کے محبوب سے جس کو تلبس ہو اس پر رحمت ہوتی ہے ۔اور ہم کو ان بزرگ کے ساتھ عقیدت ومحبت کا تلبس ہے۔اسلئے ہم آپ کی اس رحمت موعودہ کے طلب گار ہیں ۔

اب فرمائے کہ اس میں احیاء اور اموات کا کیا فرق رہ گیا۔ مجھ کو یقین ہے کہ اس حقیقت کے واضح ہو جانے کے بعد ابن تیمیہ اگر زندہ ہوتے تو علی الاطلاق توسّل باعیان الموتی کی ممانعت سے رجوع فرمالیتے، مگر اب بھی میں ان کے قول کی یہ توجیہ کرتا ہوں کہ توسّل ممنوع سے مراد ان کی وہ توسّل ہے جو فریاد و استغاثہ تک پہنچا ہوا ہو اور مطلقاً توسّل بالموتی کی ممانعت نہیں کرتے ہیں یا یہ توجیہ کی جائے کہ توسّل ممنوع تو وہی توسّل جو فریاد و استغاثہ کی شکل میں ہو، مگر انہوں نے سدّاً للباب مطلقاً ممانعت کر دی تاکہ عوام جائز توسّل سے ناجائز میں نہ پھنس نہ جائیں۔ کیونکہ توسّل صرف مباح اور جائز ہی ہے مقاصد و واجبات سے تو ہے نہیں اور جن جائز امور سے فتنہ و گمراہی پھیلنے کا اندیشہ ہو اگر اہل علم اس سے روک دیں تو کچھ مضائقہ نہیں خلاصہ یہ ہے کہ نہ مطلقاً توسّل بالموتی کی ممانعت ہے جیسے ابن تیمیہ کا ظاہر قول ہے اور نہ یہاں تک جواز کا ثبوت ہے کہ ان سے حاجات یا بدرجہ احتیاط دعاء کی درخواست کی جائے۔ بین بین درجہ وہ ہے کہ جس کو میں نے بیان کر دیا ان کے طفیل سے دعاء کر لی جائے جس کی حقیقت طلب رحمت موعودہ بالتلبس ہے خواہ تلبس صدور کا ہو کما فی الاعمال خواہ محبت کا کما فی الاعیان بس اعتدال پر رہ کر افراط و تفریط سے بچنا لازم ہے۔

## مجھے ظن غالب ہے کہ مردے سنتے ہیں

ایک صاحب نے سماع موتی (مردوں کے سننے) کے متعلق دریافت کیا فرمایا کہ اہل کشف تو عموماً سماع موتی کے قائل ہیں اور اس مسئلہ میں میں انہیں کا معتقد ہوں۔ کیونکہ مجھے

ظن غالب ہے کہ موتیٰ سنتے ہیں۔دیکھئے حدیث میں صاف وارد ہے:انہ یسمع قرع نعالھم یعنی مردہ گورستان میں آنے والوں کے جوتوں کی آواز سنتا ہےاور خبر واحد موجب ظن ہو سکتی ہے۔

## ڈاکٹر صاحب کے نبض دیکھنے کا طریقہ

فرمایا: میرٹھ میں سلامت علی نامی ایک بہت متقی طبیب تھے نبض دیکھنے کے وقت :سُبحَانَکَ لَا عِلمَ لَنَا اِلّا مَا عَلَّمتَنَا اِنَّکَ اَنتَ العَلِیمُ الحَکِیم۔پڑھا کرتے تھے اور نسخہ لکھ کرآیت شفاء اس پر دم کیا کرتے تھے۔اس سے بہت نفع ہوتا تھا۔

## ہچکیاں کیسے بند ہوتی ہیں

فرمایا: عموماً ہچکیوں کے دفع کرنے کی یہ آسان ترکیب بہت کارآمد سمجھی جاتی ہے کہ مریض کے خیال کوکسی فکر میں مشغول کردیا جائے۔اس ترکیب سےہچکی فوراً بند ہو جاتی ہے۔

ایک طبیب کے پاس ایک شخص آیا کہ فلاں شخص ہچکیوں کا علاج کرتے کرتے تھک گیا ہے ،مگر ہچکیاں بند نہیں ہوتیں ،انہوں نے اس کو دیکھ کر اسی اصل مذکور کے تحت میں کہا کہ بھائی اب یہ مریض بچے گا نہیں ''نسخہ'' وغیرہ لکھ کر کیا کروں۔کسی نے ان کی یہ رائے مریض تک پہنچادی فکر میں پڑ گیا اور فوراً ہچکی بند ہوگئی۔

## میں نے آج تک کبھی کسی شخص کو خاص خطاب کر کے تحریک نہیں کی کہ فلاں کتاب چھاپ لو یا چھپوالو

فرمایا: بہت سے ضروری اور مفید کتابوں کے مسودے مدرسہ خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون میں رکھے ہوئے ہیں مگر میں نے آج تک کبھی کسی شخص کو خاص خطاب کر کے تحریک نہیں کی کہ فلاں کتاب چھاپ لو یا چھپوالو۔

حالانکہ مخلص دوستوں میں ایسے باوسعت لوگوں کی کمی نہیں ہے جو برضا ورغبت بہتر طور پر اس کام کو انجام دے سکتے ہیں، مگر مجھ کو شرم آتی ہے نیز اس میں علم اور کتاب کی بھی اہانت ہے۔اس کا یہ مطلب ہوگا کہ علم اور کتاب ان کے محتاج ہیں حالانکہ واقعہ اس کے برعکس ہے۔ہاں اگر کوئی از خود درخواست کرے کہ فلاں مسودہ مجھے دے دیجئے میں شائع کروں گا تو خاص شرائط کے ساتھ دے دیا جاتا ہے یا یہ کہے کہ میری رقم سے فلاں کتاب شائع کردی جائے تو اس کا انتظام بھی ہوسکتا ہے۔

## کوئی مجھے لعن طعن کرتا ہے تو ناراض نہیں ہوتا

فرمایا: کہ جب مجھ کو کوئی برا بھلا کہتا ہے۔لعن طعن کرتا ہے تو میں ناراض نہیں ہوتا بلکہ کہا کرتا ہوں کہ میری دنیا کی ساری عمر مفت خوری میں بسر ہوئی چنانچہ زمانۂ تعلیم تک بلکہ بعد تک والد صاحب کفیل تھے اس کے بعد دوستوں کے تحفوں اور ہدیوں سے کام چلا امید ہے کہ اسی طرح جنت بھی مفت ہی مل جائے گی۔کیونکہ مجھ سے تو اعمال صالحہ ہوتے ہی نہیں۔انشاء اللہ تعالیٰ دوسروں کی نیک کمائی دخول جنت کا سبب ہوجائے گی، جو لوگ سب وشتم کرتے ہیں، غیبت و بہتان طرازی سے کام لیتے ہیں۔وہ فی الحقیقہ مجھ کو حسنات اور نیکیاں دیتے ہیں سو ناراضی کی کیا وجہ۔

## اختلاف مسلک کے باوجود محبت کی مثال

فرمایا: مولانا فیض الحسن سہارنپوریؒ مشہور ادیب کا مشرب ہمارے اکابر کے مسلک معتدل سے کسی قدر جدا تھا لیکن باوجود اس کے ان کو ہمارے اکابر سے بہت محبت تھی۔دیکھئے پہلے بزرگوں میں اختلاف مشرب ومسلک کے ساتھ بھی باہمی تعلقات خوشگوار ہوتے تھے ایک دوسرے کے

ساتھ محبت کرتے تھے اور ایک آج کل کے لوگ ہیں کہ اتحاد مشرب و مسلک کے باوجود بھی آپس میں محبت نہیں تعلقات میں شگفتگی نہیں۔

دیکھنا رشک اس کی محفل کا

ایک کو ایک کھائے جاتا ہے

مولانا فیض الحسن صاحب ہمارے اکابر کے باہم اختلاف واتفاق پر مزاحاً فرمایا کرتے تھے ان وہابیوں میں اتفاق واتحاد بہت ہے اور یہ سب برکت ان بڑے میاں کی ہے۔یعنی حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی قدس سرہٗ کی۔ مولانا فیض الحسن صاحب سماع پر بھی نکیر نہ کرتے تھے اس کے علاوہ بعض دوسرے مسائل میں بھی ہمارے اکابر اور ان کا اختلاف تھا،مگر ہمارے بزرگوں کی رائے ان کے متعلق اچھی تھی۔

حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ سے ان کے متعلق دریافت کیا گیا مولانا نے فرمایا: بھائی مولانا فیض الحسن صاحب کا ظاہر برا ہے اور باطن اچھا ہے اور ہمارا باطن برا ہے اور ظاہر اچھا ہے اسی سلسلہ میں فرمایا: میں نے مولانا فیض الحسن صاحب کے داماد سے سنا ہے کہ ان کی وفات کے بعد مسلسل ایک ماہ تک اس جگہ سے جہاں وفات ہوئی تھی بہت عمدہ خوشبو آتی رہی۔

## بغیر مجاہدے کے برکتوں کا نظارہ نہیں

فرمایا: شاہ غلام رسول صاحب کانپوری جن کا لقب رسول نما مشہور ہے ایسی بابرکت شخصیت تھی کہ حالت بیداری میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرادیتے تھے سید حسین صاحب رسول نما کو بھی یہی کمال حاصل تھا وہ بھی بیداری ہی میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

کی زیارت کرادیتے تھے،مگر یہ بزرگ زیارت کرانے کیلئے دوسرے سے نقد لیتے تھے جو اس قدر روپیہ پیش کرتا تھا وہی اس دولت عظیمہ سے مشرف ہوتا تھا۔کسی نے حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اس کی وجہ پوچھی کیونکہ ظاہراً دین کا معاوضہ ہے حضرتؒ نے فرمایا کہ اس کی حقیقت یہ ہے کہ یہ زیارت ایک قسم کا کشف ہے اور کشف کیلئے تصفیہ اور تزکیہ کی ضرورت ہوتی ہے اور تصفیہ میں عادۃً مجاہدہ لازمی ہے اور فوری مجاہدہ کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ اتنی بڑی رقم صرف کی جائے جو نفس پر گراں ہو سو وہ دو ہزار روپے لیتے تھے کہ مجاہدہ سے تصفیہ قلب اور تزکیہ نفس اور اس سے کشف کی قابلیت پیدا ہو جائے اسی وجہ سے اس رقم میں سے اپنے لئے ایک بھی نہیں رکھتے تھے بلکہ سب فقراء و مساکین کو تقسیم کر دیا کرتے تھے اور حضرت حاجی صاحبؒ نے جو یہ فرمایا: کہ دو ہزار روپئے لینے سے مقصود مجاہدہ کرانا تھا خود روپئے مقصود نہ تھا اس کی تائید اس واقعہ سے ہوتی ہے وہ بھی حضرت ہی نے بیان فرمایا کہ ایک مرتبہ ان کی بیوی نے کہا کہ مجھے بھی زیارت کرادو اچھا دو ہزار روپئے لاؤ انہوں نے کہا کہ میرے پاس کہاں ہیں پہلے تم مجھے دو پھر میں تم کو دوں گی فرمایا: نہیں اپنے ہی پاس سے دو کیونکہ بیوی کی تجویز کردہ صورت میں اصل مقصود یعنی مجاہدہ کیسے ہوتا ان کے دل پر اس قسم کے دینے کا کچھ بھی اثر نہ ہوتا اور جب مجاہدہ نہ ہوتا تو تصفیہ اور اس سے کشف کی قابلیت بھی پیدا نہ ہوتی۔اسلئے انکار کر دیا وہ بیچاری یہ صاف جواب سن کر بہت مغموم ہوئی پھر فرمایا ہم تمہاری خاطر سے ایک دوسری صورت دو ہزار کے قائم مقام کئے دیتے ہیں تم نہا دھو کر سرمی لگاؤ اچھے کپڑے اور زیور پہنو بالکل دلہن بن جاؤ وہ کہنے لگی میں بوڑھی ہو کر یہ کام کیسے کروں گی اور دلہن کیسے بنوں اگر میں ایسا کروں تو غارت ہو جاؤں غرض عورتوں کی عادت کے موافق اپنے

آپ کو بہت برا بھلا کہا، سید حسین صاحب نے فرمایا کہ اس کے سوا کوئی صورت نہیں، اگر زیارت مقصود ہے تو ایسا ہی کرو ورنہ تم جانو شوق عجب چیز ہے مجبوراً دلہن بن کر بیٹھی اور باہر جا کر ان کے بھائی کو بلا لائے کہ دیکھو تمہاری بہن کو بڑھاپے میں کیا خبط سوجھا ہے وہ لاحول پڑھ کر چلے گئے بس انہوں نے رونا شروع کر دیا حتی کہ روتے روتے بے ہوش ہو گئیں کہ انہوں نے مجھ کو بھائی کے سامنے کیسے رسوا کیا۔

جب بے ہوش ہو گئیں اس حالت میں ان کی طرف توجہ فرمائی اور زیارت کرادی اس واقعہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ رقم لینے سے مقصود صرف مجاہدہ تھا اور چونکہ بیوی میں مجاہدہ کی یہ صورت ناممکن تھی اس لئے ان سے رونے کا مجاہدہ کرایا۔

## استخارہ اصل یہ ہے

فرمایا: کہ ایک بزرگ مولانا ابوالحسن صاحب لکھنوی نقشبندی تھے یہی شاہ غلام رسول صاحب ان سے بیعت ہونے کیلئے تشریف لے گئے چونکہ حضرات نقشبندیہ میں یہ معمول ہے کہ بیعت سے قبل استخارہ کراتے ہیں اسلئے انہوں نے شاہ صاحب سے فرمایا: کہ استخارہ کر لیجئے حضرت نے بطور جملہ معترضہ فرمایا کہ استخارہ میں ضروری جزء دو رکعت نماز اور دعاء استخارہ ہے باقی سونا اور خواب دیکھنا ہرگز شرط نہیں۔

یہ سب کچھ عوام نے تصنیف کر رکھا ہے ہاں یہ ممکن ہے کہ بعض اوقات استخارہ کا اثر خواب کی شکل میں بھی ہو جاوے، لیکن اس میں اشتراط بالکل نہیں۔

غرض شاہ صاحب یہ سن کر اٹھ گئے اور تھوڑی دیر میں واپس آ کر عرض کیا کہ حضرت استخارہ کر لیا

انہوں نے فرمایا کہ اتنی جلدی کیسے استخارہ کرلیا۔وضو کب کیا،نماز کب پڑھی،اور دعاء کب مانگی۔شاہ صاحب نے فرمایا میں نے استخارہ اس طرح کیا ہے کہ میں نے نفس سے پوچھا کہ تو بیعت ہونا چاہتا ہے بیعت کے معنی بکنے کے ہیں یعنی جو شخص کسی بزرگ سے بیعت ہوتا ہے وہ ان بزرگ کے ہاتھ گویا بک جاتا ہے،ان کا ہوجاتا ہے وہ من وجہ اس کے مالک ہوجاتے ہیں وہ چاہیں تصرف کریں اس کو چوں چرا کا حق نہیں رہتا اگر وہ کہیں کہ رات بھر جاگو اور آنکھیں پھوڑو تو ایسا ہی کرنا پڑے گا۔اگر وہ کہیں کہ ایک حد تک نہ کھاؤ نہ پیو یا کہیں کہ کم کھاؤ اور کم پیو تو یہی کرنا ہوگا۔تو اے نفس کیا مرید ہوکر اس درجہ کی اطاعت وغلامی کرنا پڑے گی تو آزاد ہوکر غلام بننے کی کیا ضرورت نفس نے جواب دیا یہ سب کچھ سہی مگر خدا تو ملے گا۔یہ نعمت تو ایسی ہے اگر جان دینے پر بھی حاصل ہو تب بھی ارزاں اور بہت ارزاں ہے میں نے نفس سے کہا کہ اچھا خدا نہ ملا تو کیا ہوگا کیونکہ خدا تعالیٰ کے ذمہ کسی کا قرض تو نہیں اس نے جواب دیا اگر خدا نہ ملا تو بڑی بدقسمتی ہوگی،مگر ان کو یہ تو معلوم ہوگا کہ فلاں فلاں شخص نے اپنی طرف سے ہماری جستجو اور تلاش کی تھی مگر ہم نہیں ملے جیسے کہا گیا ہے۔

ہمینم بس کہ دانم ما ماہرویم
کہ من نیز از خریداران اویم

نفس کی اس تقریر کے بعد کوئی سوال نہ ہوسکا لہذا میں چلا آیا۔ابوالحسن صاحب نے فرمایا کہ آپ کا استخارہ عجیب رہا اور بیعت کرلیا۔

## بزرگوں کے قیام کی برکت سے کھارا کنواں شیریں ہوگیا

مرتب کہتا ہے کہ: خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون جس کے بانی اور مسند ارشاد وتربیت کے روحانی امام

سید الطائفہ وسید الاقطاب حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ تھے اور حاجی صاحبؒ کے وصال کے بعد آپ کے عظیم وسراپا بابرکت جانشین امام طریقت حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ رہے، اور جہاں آپ دونوں مشائخ کرام کی صحبت اور زیر تربیت دنیا کے بڑے بڑے اصحاب فکر ونظر، اعیان وعلماء اور صلحاء کی جماعتوں نے روحانی تربیت کے حصول کیلئے سالہا سال مجاہدے، مراقبے، ذکر واذکار، قال اللہ، وقال رسول، کی دلنواز صداؤں سے خانقاہ اور اس کے اطراف کے ماحول کو نورانی و بابرکت ماحول میں تبدیل کر دیا تھا عجب نہیں کہ ایک کھارا کنواں جو غیر مفید اور بے معنی تھا ان حضرات کی آہوں اور آنسوؤں کے برکات سے شیریں بن گیا ہو۔ حکیم الامتؒ کے ذیل کا ملفوظ پڑھئے فرمایا: خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون کے کنویں کا پانی اس قدر شور تھا کہ وضو کے لوٹوں کو نونی لگ جایا کرتی تھی لیکن اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل وکرم سے بلاکسی ظاہری سبب کے بالکل شیریں کر دیا ہے، اب شوریت کا کچھ بھی اثر نہیں اسی سلسلہ میں فرمایا: دیوبند میں ایک عجیب کنواں ہے اس کے ایک طرف کے پانی سے دال گل جاتی ہے اور دوسری طرف کے پانی سے بالکل نہیں گلتی بعض کنوئیں ایسے بھی سننے میں آئے ہیں کہ ایک طرف کا پانی کھارا اور ایک طرف کا میٹھا یہ سب قدرت کے کرشمے ہیں۔

## جتنی دین میں کمی ہوگی اسی قدر بزدلی ہوگی

فرمایا: مسلمان اپنی قوت سے کام نہیں لیتے۔ استقلال اور جم کر کوئی کام نہیں کرتے بہت جلد پژمردہ اور بددل ہو جاتے ہیں اسی لئے ان کی تحریکات غیر مکمل اور ان کے اعمال ادھورے رہ جاتے ہیں۔ یہ حالت دین کی کمی ایمان کی کمزوری کی وجہ سے ہے۔ جتنی

دین میں کمی ہوگی اسی قدر بزدلی پیدا ہوگی۔ دل میں مطلوب طاقت صرف روحانیت وایمان سے پیدا ہوتی ہے اور دل کی طاقت ہی کا نام دلیری اور شجاعت ہے۔

## پیری وصد عیب

بڑھاپے اور ضعف کے ذکر پر فرمایا کہ مولانا رومیؒ نے مثنوی میں حکایت لکھی ہے کہ ایک معمر شخص طبیب کے پاس گئے اور ضعف بصر کی شکایت کی۔ طبیب نے کہا بڑھاپے کی وجہ سے ہے، بڑے میاں نے ضعف معدہ کا ذکر کیا طبیب نے کہا یہ بھی بڑھاپے کی وجہ سے ہے انہوں نے پھر ثقل سماعت ودرد اعصاب کا تذکرہ کیا طبیب نے اپنے اسی سابق جواب کا اعادہ کردیا غرض یہ بوڑھے جو شکایت بھی کرتے طبیب یہی کہہ دیتا کہ بڑھاپے کی وجہ سے ہے، حتی کہ بڑے میاں کو غصہ آ گیا اور طبیب کے ایک دھول رسید کیا اور کہا بس تو نے یہی پڑھا ہے کہ جو مرض ہو وہ بڑھاپے کی وجہ سے ہے۔ طبیب نے ہنس کر کہا بڑے میاں آپ کی اس حرکت سے کبیدہ نہیں ہوا یہ حرکت بھی بڑھاپے کی وجہ سے ہے۔ واقعی یہ جو مشہور ہے کہ پیری وصد عیب بالکل درست ہے۔

حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ جب میں یہ سنتا تھا کہ جوانی جانے سے زندگانی جاتی رہتی ہے تو تعجب ہو کرتا تھا۔ مگر جب بڑھاپا آ گیا تو اس کی تصدیق ہوگئی۔ اور معلوم ہوا کہ یہ مقولہ بالکل درست ہے۔

## جیسے تمہارے اعمال ویسے تمہارے حاکم

فرمایا: کہ ایک حدیث ہے مجھ کو اس کے متن الفاظ اور سند کی تحقیق نہیں، البتہ مضمون دوسری نصوص سے مؤید ہے غالباً الفاظ یہ ہیں ''اعمالکم عمالکم'' یا ''عمالکم اعمالکم یعنی

اے مسلمانوں! جیسے تمہارے اعمال ہوں گے ویسے حکام تم پر مقرر کئے جائیں گے اعمال اچھے ہوں گے تو حکام بھی اچھے ہوں گے اور اگر اعمال برے ہوں گے تو حاکم بھی شریر وظالم ہوں گے۔

## ناجائز عشق کا مجرب علاج

آئنہ تربیت میں حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو ناجائز عشق کسی سے ہو جائے تو اس کا علاج یہ ہے (۱) ایک وقت خلوت مقرر کر کے لا الٰہ الا اللہ پانچ سو بار اس طرح سے کہے کہ بوقت نفی اس کے تعلق کو قلب سے خارج کرنے کا تصور کیا جائے (۲) اور اثبات میں محبت خدا اور رسول کو قلب میں داخل ہونے کا تصور جمایا جائے (۳) مابعد الموت کا مراقبہ کہ دنیا سے رخصت ہو کر خدا کے روبرو جانا ہے سوال پر کیا جواب دوں گا اور کیا منہ دکھلاؤں گا (۴) جس پر فریفتہ ہو اس کے مرنے کا تصور کرے کہ گل سڑ کر کیڑے پڑ جائیں گے۔ صورت بگڑ کر قابل نفرت ہو جائے گی۔ (۵) استغفار کی کثرت کرے۔

## تہجد کیلئے آنکھ کھلنے کا مجرب طریقہ

آئنہ تربیت میں حضرت فرماتے ہیں: سورہ کہف کی آخری آیت: اِنَّ الَّذِیْنَ آمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰت سے آخر سورہ تک پڑھ کر دعاء کر کے سو رہنا تہجد کیلئے آنکھ کھلنے میں مجرب ہے۔

## آئنۂ تربیت کی بعض اہم ہدایات

(۱) اصلاح بدون ہمت کے کسی کی توجہ سے نہیں ہوتی اور نری تمنا ہوس ہے (۲) بتکلف کسی کام پر دوام کرنے سے استقلال وملکہ ہو جاتا ہے۔ (۳) شیخ کے ساتھ حسن ظن سے

فضل الٰہی متوجہ ہوتا ہے۔(۴) اس فن کا مقصود صرف رضائے حق ہے جو دنیا میں مجاہدات اور ریاضات سے حاصل ہوتی ہے اور آخرت میں اس کا ظہور ہوگا اور اس کے حصول کی شرط یہ ہے کہ رہبر پر پورا بھروسہ کرے۔(۵) اہلیہ کی ناموافقت پر صبر کرنا یہ خود مجاہدہ ہے صبر سے برداشت کرنا چاہئے (۶) بعد عشاء چودہ سو چودہ مرتبہ یاوھّاب پڑھنا حاجت براری کیلئے مفید ہے۔(۷) اگر دعاء کے بعد اطمینان وفرحت محسوس ہو تو مبارک حالت ہے۔ گریہ کے آنسوں متبرک نہیں۔(۸) حق تعالیٰ بیمار بھی رکھیں تو اس پر راضی رہنا چاہئے کیونکہ وہ رحمت وحکمت سے خالی نہیں ہے اس تصور سے کچھ غم نہ ہوگا۔(۹) قبض بسط سے افضل ہے کیونکہ اس میں تواضع اور شکستگی حاصل ہوتی ہے(۱۰) اگر خواب میں شیخ یا کوئی کامل کسی امر کی ہدایت کرے تو یہ اعتقاد نہ کرے کہ خود ہی شیخ یا ولی تھے بلکہ ایک لطیفۂ غیبی نے اس خاص صورت میں ہدایت دی۔

## ناراض شخص کو راضی کرنے کا مجرب علاج

(۱۱) اگر داہنے ہاتھ کی انگلیوں پر بسم اللہ پڑھ کر کسی ناراض شخص کو سلام کرے تو یہ عمل باعث رضامندی ہوگا۔

(۱۲) غیبت اور فناء کے احوال میں سے یہ بھی ہے کہ احیاناً نماز یا ذکر میں الفاظ کی ادا بمشکل ہوتی ہے۔

(۱۳) مراقبہ کی تعلیم اس شخص کو دینا چاہئے جو صاحب علم ہو یا صحبت سے صاحب فہم ہوگیا ہو۔

(۱۴) بعض طبائع کو اشغال ومراقبات سے مناسبت نہیں ہوتی ہے جس کو کامل شیخ سمجھ سکتا ہے ایسے طالبین کو صرف ذکر لسانی مفید ہے۔

(۱۵) نماز میں نماز کی طرف توجہ مقدم ہے اور بالا اختیار ذکر قلبی جاری ہو جائے تو مخل صلوٰۃ نہیں۔

(۱۶) اگر کسی وقت تکان معلوم ہو تو ذکر کم کر دیں۔

(۱۷) مشغول آدمی کیلئے معمولات قلیلہ بھی غنیمت ہے۔

(۱۸) ہجوم وساوس کا سبب ایمان ہے۔ مگر انقطاع وساوس سے عدم ایمان کا شبہ نہ کرنا چاہئے کیونکہ اس کے اسباب اور بھی ہیں مثلاً یکسوئی سے نفس کو دوسری طرف توجہ نہیں ہوتی یا شیطان نے مایوس ہو کر وسوسہ ڈالنا چھوڑ دیا۔

(۱۹) منتہی کیلئے نفع رسانی اذکار واشغال سے افضل ہے۔

## شیخ سے فیض لینے کا طریقہ

(۲۰) جب تک تمام سے منہ موڑ کر مرشد سے کامل اعتقاد نہ ہو اور حجاب نہ ٹوٹے اس وقت تک فیض نہیں ہوتا۔

(۲۱) مبتدی کیلئے کشف وکرامات رہزن ہے۔

(۲۲) کسی کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرا دینا اس کی مقبولیت کی دلیل نہیں (آئینہ حصہ دوم)

(۲۳) امام غزالی کا قول ہے: قد وعد اللّٰہ ان یؤید ھذاالدین باقوام لا خلاق لھم فلا تشغل قلبک بأمر الناس فان اللّٰہ لا یضیعھم و انظر نفسک۔

ترجمہ: امام غزالیؒ کا ارشاد ہے کہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے کہ اس دین کی اخلاق

سے محروم لوگوں سے تائید فرمائے گا، لہذا تو اپنے دل کو لوگوں کے معاملہ میں مشغول مت کر اسلئے کہ اللہ ان کو ضائع نہیں کرے گا اور اپنے آپ پر نگاہ رکھ۔

(۲۴) قرآن مجید کے حکم امر بالمعروف کے خلاف نہیں ہے کیونکہ امام صاحب کا مقصود خاص ان لوگوں کو خطاب کرنا ہے جو بغرض شہرت وعظ کا مشغلہ کرتے ہیں اور اپنی اصلاح سے غافل ہیں۔

(۲۵) ہاتھوں میں کوئی شئی رینگتی ہوئی معلوم ہونا حالت محمودہ ہے اس سے یکسوئی ولذت ذکر محسوس ہوتی ہے۔

## صدمہ کا علاج

(۲۶) مضامین میں زہد وذم دنیا کا مطالعہ صدمہ کا علاج ہے۔

(۲۷) دریا کا نظر آنا عالم ملکوت ہے اور نور کا اس میں چلنا عمل روحانی ہے اور خود ذاکر کا چلنا عمل بدنی ہے۔

(۲۸) صورت ہائے مثالیہ اکثر اصل کے مطابق ہوتے ہیں۔

(۲۹) کشف سالکین کیلئے ایسا ہے جیسا کہ لڑکوں کے حق میں شیرینی کہ باعث ترغیب ہے مگر مقصود نہیں۔

(۳۰) ناسوت ناس سے مشتق ہے یعنی آدمیوں کے رہنے کی جگہ اور ملکوت ملک سے مشتق ہے یعنی فرشتوں کا رہنے کا مقام۔

(۳۱) سبز رنگ کا نور اور سینے کا نور اعمال کی صورت مثالیہ ہے اور دونوں کا متحد ہونا علامت قبولیت ہے اور بجلی کا نور خاندان چشتیہ کا اثر ہے۔

(۳۲) آسمان پر کسی حسینہ ماہر وعورت کا چاندی کے لباس میں دیکھنا حور جنت کی صورت مثالیہ ہے۔

(۳۳) دھوئیں کا نظر آنا مرتبۂ فنا ہے۔

(۳۴) قبض وبسط دونوں حالتیں ہیں اگر ایک حال رہے تو اس کا نہ کوئی لطف اور نہ اس کی حقیقت معلوم ہو جیسے کسی شخص نے کبھی کڑوی چیز نہ کھائی ہو تو میٹھے کی حقیقت سے نہ آشنا رہے گا۔

(۳۵) عبدیت کی علامت یہ ہے کہ اپنے اعمال سے نظر اٹھ جائے اور معاملہ آخرت میں خوف ورجا کے درمیان رہے۔

(۳۶) روح باعث غلبہ محبوبیت کے عورت کی صورت مثالیہ میں ظاہر ہوتی ہے۔

(۳۷) قبر میں اپنی پیشانی کو پسینہ میں تر اور غبار آلود دیکھنا اور چہرہ سوتا ہوا نظر آنا یہ خود ذاکر کے فنا کی صورت اور پیشانی کا پسینہ خاتمہ بالخیر کی طرف اشارہ ہے۔

(۳۸) تر ددو پریشانی جو آثار تلوین سے رفع ہو جائے تو تکمیل کی علامت ہے۔

(۳۹) خواب میں عکس شیخ دیکھنا حصول ثمرہ کی بشارت ہے۔

(۴۰) پانی صوفیاء کے نزدیک عالم غیب سے عبارت ہے۔

## شیطان کیسے دفع ہوتا ہے

(۴۱) لاحول اور تصور شیخ سے شیطان دفع ہوتا ہے۔

(۴۲) مراقبہ وشغل احوال پیدا کرنے کیلئے ہیں جب احوال پیدا ہو گئے تو ان کی ضرورت نہیں ہے۔

## لطائف ستہ کی حقیقت ہے

(۴۳)لطائف ستہ کے الوان وانوار سلوک کا جز نہیں ہیں صرف یکسوئی میں معین ہوتے ہیں۔

(۴۴)نسبت جو عبارت ہے حضور مع اللہ سے اس کو کوئی سلب نہیں کرسکتا۔

اور جو سلب کی جاتی ہے وہ کیفیت شوق ہے جو بہ برکت ذکر پھر عود کرسکتی ہے۔

(۴۵)اصطلاح صوفیہ میں توجہ الی الصفات کو مشاہدہ کہتے ہیں اور توجہ الی الذات بلا التفات الی الصفات کو معائنہ اور تجلی ذاتی سے تعبیر کرتے ہیں۔

(۴۶)اگر کسی تجلی کے ظہور کے بعد ضلالت ووحشت کی علامت پائی جائے تو یہ تجلی شیطانی ہے اگر ہدایت اور انس وفرحت کی علامت پائی جائے تو تجلی رحمانی ہے۔

(۴۷)تجلی کا ادراک صرف قلب سے ہوتا ہے اگر چہ ظاہری آنکھ بند کرلی جائے۔

(۴۸)انتہا میں سالک کی حالت مثل عام لوگوں کی ہوجاتی ہے۔صوفیوں کا ایک مشہور قول ہے۔(**مالنهاية قال العود الى البداية**) کے یہ بھی معنی ہوسکتے ہیں۔

(۴۹)ایک نظر میں نوازنا شیخ کا اختیاری امر نہیں اس کا بھی ایک وقت ہے۔

(۵۰)ایک نظر میں خدا رسیدہ بنانے کے یہ معنی ہیں کہ طالب میں استعداد اور صلاحیت اعمال اختیاریہ کرنے کی ہوجاتی ہے اور باقی تکمیل تو خود عمل سے ہوتی ہے۔

(۵۱)ولایت مقبولیت کو کہتے ہیں اور نسبت بھی یہی ہے۔

(۵۲)فنا میں بھی التفات الی غیر الحق ہوتا ہے،لیکن نہ اتنا کہ جس قدر پہلے ہوتا تھا اور وساوس

کا کم ہوجانا لازم فنا ہے اور زہد بمقابلہ حرص ہے صرف حرص نہیں ہوتی باقی وسواس والتفات سب ہوتا ہے۔

## ہمہ اوست کی حقیقت

(۵۳) ہمہ اوست کا معتقد اگر بغلبۂ حال ہے تو معذور ہے اگر بلاغلبۂ حال ہے تو کافر ہے۔

## تصور حق

(۵۴) تصور حق اس طرح کرے کہ اللہ تعالیٰ ہم کو دیکھ رہا ہے اگر ذات کا تصور نہ جم سکے اور خطرات کا ہجوم ہو تو قلب کی طرف متوجہ ہو کر یہ تصور جمائیں کہ دل اللہ اللہ کرتا ہے۔

(۵۵) اصلاح اعمال کیلئے بیعت شرط نہیں۔

مرتب کہتا ہے یہ اس کیلئے جس کی طبیعت میں طلب اصلاح ازخود موجود ہو اور شرافت وموزونیت ہو ورنہ جس کی طبیعت میں شرارت وناہمواری ہو اس کیلئے اصلاح کا راستہ بیعت ہی ہے۔

(۵۶) بلاشدید ضرورت ذکر میں بات نہ کرے۔ (آئنہ حصہ سوم)

## قضائے عمری کا آسان طریقہ

(۵۷) قضائے عمری کا آسان طریقہ یہ ہے کہ ہر نماز کے ساتھ ایک نماز ادا کرے۔

## کونسا ذکر مربی ہے

(۵۸) ذکر میں سے جس ذکر سے جمعیت خاطر ہو وہی اس کا مربی ہے اور ترقی کا کفیل ہے۔

(۵۹) اَلَا بِذِکْرِ اللهِ تَطْمَئِنّ القلوب سے اطمینان عقلی مراد ہے نہ طبعی۔

## یکسوئی کا مراقبہ

(۶۰) مرے سینہ میں عرش معلّٰی سے نور آرہا ہے یہ مراقبہ یکسوئی کیلئے مفید ہے۔

(۶۱) کوتاہی پر ندامت عبدیت کی علامت ہے۔

(۶۲) خوف علامت ایمانی ہے۔

## تصور کیسے کریں

تصور جمانے میں زیادہ مبالغہ نہ کریں۔

(۶۳) شیطان کبھی سبب خیر ہوتا ہے۔

## انوار کا فائدہ

(۶۴) انوار کبھی ناسوتی اور کبھی ملکوتی ہوتے ہیں اور صرف یکسوئی میں معین ہیں۔

(۶۵) کسی کی ناجائز محبت کے ازالہ کے بعد اگر خفیف میلان رہے تو یہ مضر نہیں۔

## ریاء کیا ہے اور کیا نہیں ہے

(۶۶) ریاء کی حقیقت یہ ہے کہ عمل اس مقصد سے کیا جائے کہ خلق راضی ہو اس کا علاج یہ ہے کہ قصد نہ کرے اگر باوجود اس کے آئے تو یہ وسوسۂ ریاء ہے جو مضر نہیں اور نہ ازالہ ضروری ہے۔

## ہمت حاصل کرنے کا طریقہ

(۶۷) اہل اللہ کی صحبت یا کیمیائے سعادت کا مطالعہ ہمت پیدا کرتا ہے۔

مرتب کہتا ہے کہ صحبت اس دور میں دو قسم کی ہوگئی ہے ایک جسمانی، ایک بذریعہ فون وغیرہ ضروری دونوں ہیں اول مگر اعلی ہے۔

(۶۸) اگر دو جگہ قیام میں تردد ہو تو جس جگہ قیام میں جمعیت ہو اس کو منجانب اللہ خیال کرے۔

## عورتیں پریشان کم کیوں رہتی ہیں

(۶۹) عورتوں میں عاقبت اندیشی کم ہوتی ہے اس لئے بہ نسبت مردوں کے پریشان کم ہوتی ہے۔

## رخصت پر عمل نہ کرنا شیطانی حرکت ہے

(۷۰) رخصت پر عمل نہ کرنا اور عزیمت پر ہمت نہ ہونا شیطان کی رہزنی ہے۔

(۷۱) اصلاح خیالات بجز کامل شیخ کی صحبت کے میسر نہیں ہوتی۔

## عمل کے لوجہ اللہ ہونے کی علامت

(۷۲) کسی کام کے لوجہ اللہ ہونے کی علامت یہ ہے کہ اگر اسکی تعریف اور قدر دانی نہ کی جائے تو اس کو ملال نہ ہو اور ملال ہو تو قابل علاج ہے۔

(۷۳) خوبصورت عورت دنیا کی صورت مثالیہ ہے۔

(۷۴) حدیث: الارواح جنود مجندة فماتعارف منها ائتلف وما تناکر منها اختلف۔

ترجمہ: روحیں اللہ کا لشکر ہیں جن کا عالم ارواح میں تعارف آپس میں ہو گیا وہ آپس میں مانوس ہیں، اور جن کا تعارف آپس میں نہیں ہوا وہ الگ ہو گئے۔

(۷۵) موجودہ واعظوں کی مجالس میں شریک ہونے سے ذکر و معمولات میں مشغول ہونا بہتر ہے۔

## کتنا سونا چاہئے

(۷۶) صحت کیلئے چھ گھنٹے سونا ضروری ہے ایک دفعہ ہو یا بالتفریق۔

(۷۷) ذکر کیلئے کسی نشست کی قید نہیں۔

(۷۸) پان منہ میں رکھ کر ذکر یا درود شریف کے ورد کرنے کا حرج نہیں اگر چہ تمباکو بھی ہو مگر الائچی شامل کرے۔

(۷۹) اگر شیخ کا تصور بلا اختیار جم جائے تو کلید سعادت ہے۔

(۸۰) خواب میں برہنہ دیکھنا تعلقات دنیا سے تجرد اس کی تعبیر ہے۔

(۸۱) احوال بند ہوں یا پیدا ہوں دونوں میں سالک ہی کی مصلحت ہے۔

(۸۲) اگر کسی حسین کی طرف میلان ہو تو یہ تصور کرنا چاہئے کہ حقیقی جمیل حق سبحانہ ہے دوسری طرف نظر نہ کرنا چاہئے۔

## غصہ کا علاج

(۸۳) جس پر غصہ ہو اس سے دور ہو جانا اور اعوذ باللہ پڑھنا۔

اپنی خطاؤں اور غضب خداوندی کو یاد کرنا غصہ کا علاج ہے۔

(۸۴) جس شخص کو خدا کے ساتھ توکل و یقین کی دولت نصیب ہو جائے اس کو کبھی پریشانی نہیں ہوتی۔

(۸۵) اپنی قبر کو دیکھنا فنا کی بشارت ہے۔

(۸۶) جو شخص عشق میں مبتلا ہو اور صبر کرے اور پھر مر جائے تو وہ شہید ہے۔

(۸۷) ذکر کا مقصود یہ ہے کہ تعلق مع اللہ پیدا ہو جائے۔

(۸۸) جس قدر تقوی بڑھے گا بیوی سے محبت بڑھے گی۔

(۸۹) خواب میں دریا کا پار کرنا اور پھر واپس آنا فناء و بقاء کی علامت ہے۔

## عبدیت

(۹۰) اپنے حال کو کچھ نہ سمجھنا عبدیت ہے۔

## خدا سے حجاب ایسے بھی ہوتا ہے

(۹۱) کسی کام میں رسوائی کا خیال بھی حجاب ہے۔

## دعاء چاہے جس زبان میں کرو قبول ہوگی

(۹۲) دعاء کا مقصود تضرع وزاری ہے اگر اردو میں ہو تو بہتر ہے۔

(۹۳) شیخ سے تعلیم حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے تمام احوال وعیوب پیش کر کے تفویض کردے اور جو نسخہ تجویز کرے اس کو بلاتر دد استعمال کرے۔

(۹۴) اگر حالت شریعت کے موافق ہو تو خواب کتنے ہی مخالف اور شدید نظر آئیں حجت نہیں۔

(۹۵) تکرار سورت نوافل میں جائز ہے، مگر التزام نہ کرے۔

## سلسلہ امدادیہ کی تعلیم کا طریقہ

(۹۶) سلسلہ امدادیہ میں بہ طریق متعارف تصرف وہمت سے کام نہیں لیا جاتا ہے۔ طریق تعلیم صرف لسان ہے جو مطابق سنت ہے۔

(۹۷) عیوب کے علاج کے لئے امام غزالیؒ کی کتب کا مطالعہ مفید ہے۔

(۹۸) حزن مجاہدہ عظیم ہے۔

## تلاوت میں یکسوئی کا طریقہ

(۹۹) وقت تلاوت اگر یہ تصور کرے کہ اللہ جل جلالہٗ فرما رہے ہیں اور ہماری زبان سے مثل باجہ کے آواز نکل رہی ہے تو یکسوئی کیلئے مفید ہے۔

(۱۰۰) فراق میں اگر رضائے محبوب ہے تو وہ وصل سے افضل ہے۔

(۱۰۱) اس عالم میں مقصود عمل ہے اور عالم آخرت میں کیفیت مع الثمرات مطلوب ہے۔

## قرۃ عینی کا ظہور اس طرح ہوتا ہے

(۱۰۲) جس پر قرۃ عینی فی الصلوۃ کا ظہور ہوتا ہے نماز میں تسلی ہونے لگتی ہے۔

(۱۰۳) کسی مجمع اور ریاء کے خیال سے ورد کا ترک کرنا جائز نہیں ہے۔

(۱۰۴) درستی کا فکر اور نادرستی کا اندیشہ درستی کی علامت ہے۔

## دفعۃً سکوت کا طاری ہونا کیا ہے

(۱۰۵) دفعۃً سکوت کا ایک عرصہ تک بلاقصد طاری ہونا عالم غیب کے جذب کی علامت ہے۔

## گھمنڈ کا آسان علاج

(۱۰۶) مسجد میں جا کر جوتے سیدھے کرنا اور پانی لوٹوں میں بھرنا اور موقع ہو تو جھاڑو دینا اس میں کبر کا علاج ہے۔

(۱۰۷) بددینوں سے طبعی نفرت یہ غرور نہیں، مگر خیال کرے کہ ممکن ہے کہ ان میں کوئی ایسی صفت ہو کہ عنداللہ ہم سے اچھا ہو۔

(۱۰۸) تنہائی کی وحشت اختلاط کی رقت سے بہتر ہے پہلی عارضی ہے دوسرا حظ نفس ہے۔

(۱۰۹) احوال اعمال پر استقامت کرنے سے پیدا ہوتا ہے۔

(۱۱۰) مواضع منہیہ جیسے پاخانہ یا جماع کے وقت ذکر نہ کرے البتہ دل سے دھیان رکھے۔

(۱۱۱) فرائض وسنن مؤکدہ کو بالاعلان پڑھنا چاہئے۔

(۱۱۲) اذکار میں زیادہ نافع یہ ہے کہ حق تعالیٰ کے دیکھنے کا خیال رکھے۔

(۱۱۳) اگر ذکر کی تعداد ایک جلسہ میں پوری نہ کرے تو دو جلسہ میں پوری کرے۔

(۱۱۴) شیخ کی صحبت بدون ریاضت بھی نافع ہے اگر استفادہ ہو۔

(۱۱۵) بقاء اثر ورسوخ ایک عرصہ کے بعد ہوتا ہے دلگیر نہ ہونا چاہئے۔

(۱۱۶) ہر شخص کا مجاہدہ اس کی طاقت واستعداد کے لحاظ سے مختلف ہوتا ہے اور اسی میں اس کی کامیابی ہے۔

(۱۱۷) کام اگر دھن ودھیان کے ساتھ قلیل بھی ہو تو کافی ہے۔

(۱۱۸) پان وتمبا کو حقہ وسگریٹ یہ تینوں ایک ہی درجہ میں ہیں ضرورت میں مباح اور بلاضرورت مکروہ ہے، مگر پان وتمبا کو مناسب ہے کیونکہ وضع اہل علم کے خلاف نہیں ہے اور حقہ وسگریٹ دراصل فساق یا کفار کی اصل عادت ہے۔

(۱۱۹) تمام مجاہدات کا دارومدار ہمت پر ہے۔

(۱۲۰) تمام مناقشات سے علیحدہ رہنا اور گوشۂ گمنامی کو پسند کرنا ایک رفیع حالت ہے۔

(۱۲۳) اپنی پختہ قبر دیکھنا اعمال صالحہ کی بقاء کی طرف اشارہ ہے۔

(۱۲۴) اپنی بدحالی کا گمان اعلیٰ درجہ کی خوش حالی ہے۔

(۱۲۵) اصل مجاہدہ اخلاق رذیلہ کی اصلاح ہے اس کے بعد اخلاق حمیدہ تھوڑی سی توجہ سے پیدا ہو جاتے ہیں۔

(۱۲۶) صرف مداومت معمولات سے استقامت ہوتی ہے۔

(۱۲۷) اگر اپنے عیوب کا استحضار رکھے تو کسی کی بدگوئی سے کم متأثر ہوگا۔

(۱۲۸) کبر کی شناخت یہ ہے کہ اگر کوئی تعظیم نہ کرے تو غصہ آئے اور اس کے درپے ہو جائے۔

(۱۲۹) جب ایک نماز قضا ہو تو دو وقت کا فاقہ اس کا جرمانہ ہے۔

## مجاہدہ کیا کیا ہیں

(۱۳۰) مجاہدہ تین جزء پر مرکب ہے۔(۱) معمولات پر مداومت۔(۲) مواعظ کا التزام مطالعہ۔(۳) طاعت و معاصی میں ہمت وقصد سے کام لینا کوتاہی پر تدارک کرنا اور کیفیات کا انتظار نہ کرنا۔

(۱۳۱) نماز کی تکمیل جس طرح حضور قلب سے ہوتی ہے اسی طرح اس کی کوتاہی پر ندامت سے بھی ہوتی ہے۔

(۱۳۲) باپ کی زندگی میں بھی اگر علیحدہ انتظام کی ضرورت ہو تو بھی کوئی حرج نہیں۔

(۱۳۳) کفالت حقوق کے مختلف طرق ہیں بہتر طریقہ وہ ہے جو آسانی سے پورا ہو سکے۔

(۱۳۴) اگر مہمانداری کی وسعت نہ ہو تو جس قدر کھانا ہو سامنے لا کر رکھ دے اور صفائی سے کہنا کچھ مشکل نہیں اگر کبر نہ ہو۔

(۱۳۵) تعویذ گنڈا برا وہ ہے جو خلاف شرع ہو یا اس پر تکیہ واعتماد ہو۔

## خیالات کی پریشانی اور بھوت پریت کا علاج

(۱۳۶) معوذتین پڑھ کر دم کرنے سے خیالات کی پریشانی اور بھوت پریت کا علاج ہے۔

(۱۳۷) کسی عمل کے ذریعہ سے لڑکی کو مغلوب کر کے نکاح پر آمادہ کرنا جائز نہیں۔

## کیا لطائف ستہ کے مشق کی ضرورت ہے

(۱۳۸) حصول مقصود کے لئے لطائف ستہ کے مشق کی ضرورت نہیں، مگر جس کے لئے شیخ تجویز کرے۔

(۱۳۸) اگر کسی کے متعلق کوئی ناگوار کلمہ نکل جائے تو اس کے لئے استغفار کیا جائے اور آئندہ کے لئے عزم قوی کیا جائے۔

## سب سے بڑا جرمانہ

(۱۳۹) کسی گناہ کا سب سے بڑا جرمانہ نماز ہے کیونکہ وہی نفس پر سب سے شاق ہے۔

(۱۴۰) نفس کے ساتھ ہر معاملہ میں احتیاط اور بدگمانی چاہئے۔

(۱۴۱) قرآن شریف پڑھ کر بخشنا کسی درجہ میں موجب حرمان وخسارہ نہیں ہے قطع نظر اس سے کہ خود کو بھی ثواب پہنچتا ہے یا نہیں۔

(۱۴۲) کسی محرم کی موت پر مثل اولاد کے بیچین ہونا نفس کا چھپا ہوا چور ہے جو ظاہر ہوا۔

(۱۴۳) حسد اگر چہ درجہ وسوسہ میں ہو، مگر احتیاطاً علاج یہ ہے کہ محسود کے حصول مقصود کے لئے دعاء کرے اور اس کے حصول پر مختلف مجامع میں اظہار مسرت کرے۔

(۱۴۴) نیند کے غلبہ میں ذکر ممنوع ہے۔

(۱۴۵) ذکر جہری میں مسجد میں سونے والے کی رعایت ضروری نہیں ہے۔

(۱۴۶) خواب میں سیاہ جبہ کا پہنے ہوئے دیکھنا علامت فنا ہے اور لمبا جوڑا دیکھنا کمال فنا کی طرف اشارہ ہے۔

(۱۴۷) متقدمین کے احوال سے اپنی حالت کا موازنہ کر کے مایوس نہ ہونا چاہئے کیونکہ کہ ہر زمانہ کی اصلاح کا طریقہ مختلف ہے۔

(۱۴۸) شیخ طالب کی صرف تعلیم کا ذمہ دار ہے نہ اصلاح کا۔

(۱۴۹) خواب واحوال قابل التفات نہیں ہیں کیونکہ اکثر ان کا سبب امور طبیعہ ہوتے ہیں۔

(۱۵۰) یک زمانہ صحبت با اولیاء سے مراد وہ وقت ہے جو احیاناً کسی پر آجاتا ہے جس میں وہ طالب کی ایک توجہ سے تکمیل فرمادیتے ہیں جو صد سالہ مجاہدہ سے میسر نہیں ہوتی اور کبھی شیخ کے قصد واختیار کو بھی اس میں دخل ہوتا ہے، مگر ایسے واقعات کم ہوتے ہیں۔

## مدرسہ نیچیریوں کی اصلاح کے لئے ہے

فرمایا: کہ فلاں مدرسہ کے اختلاف کی نسبت کسی نے بہت عمدہ لطیفہ کہا ہے کہ مدرسہ نیچریوں کی اصلاح کے لئے تھا نہ یہ کہ نیچیری مدرسہ کی اصلاح کریں جیسا کہ اس وقت چاہتے ہیں۔

## ابوطالب کو حضرت ابوطالب کہنے کی وجہ

فرمایا: میں حضرت ابوطالب بلا لفظ حضرت کے ذکر نہیں کرتا۔صرف اس تلبس کی وجہ سے جو ان کو حضور پرنور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے اور اسی تعلق کے سبب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین

کے بارے میں گفتگو کرنے کو بہت خطرناک سمجھتا ہوں ۔کیونکہ ایک حدیث میں آیا ہے: لاتسبو الاموات فتؤ ذوا الاحیاء ۔اورظاہر ہے کہ کسی کے والدین کو یہ کہنا کہ بدمعاش کافر تھے اس سے اولاد کو طبعی طور پر رنج ہوتا ہے۔اس قاعدہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی رنج ہوتا ہوگا۔اورقرآن شریف میں ہے: اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤ ذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَه :الآیة ۔اس سے معلوم ہوا کہ حضرت علیہ الصلوۃ والسلام کے والدین کے بارے میں بلاضرورت گفتگو کرنا باعث تأذی رسول ہے۔

## کیا حضرت علی کو مشکل کشا کہا جا سکتا ہے

فرمایا: حضرت علیؓ کو مشکل کشا بمعنی اشکال علمی کو حل کرنے والے کہنا جائز ہے،مشکلات تکوینیہ کے حل اعتبار سے جائز نہیں ، جیسے اہل بدعت کا محاورہ ہے،لیکن پھر بھی لفظ چونکہ مبہم ہے اس لئے اس سے بچنا چاہئے۔

## کیا کھانے والے جانور کو ذبح کرنا رحم کے خلاف ہے یا اس سے اور رحم انسانی میں اضافہ ہوتا ہے

فرمایا: ذبح حیوان کو لوگ ترحم کے خلاف بتلاتے ہیں حالانکہ غور کیا جائے تو اس میں خاصیت ابقاء رحم (یعنی )رحم کو باقی رکھنے اور بڑھانے ) کی ہے کیونکہ ذبح کے وقت ترحم کو حرکت ہوتی ہے اور بار بار حرکت ہونے سے وہ قوت محفوظ رہتی ہے چنانچہ دلیل اِنّی (یعنی تحقیقی ومشاہداتی )اس کی یہ ہے کہ گوشت کھانے اور ذبح کرنے والے لوگ بہ نسبت منکرین وتارکین ذبح (یعنی ذبح نہ کرنے والے( کے رحم دل زیادہ ہوتے ہیں۔

چنانچہ معاملات میں مشاہدہ ہے کہ مسلمانوں میں رحم زیادہ ہے، ہندوؤں میں نہیں اور طبی قاعدہ ہے کہ جس قوت کو حرکت ہوتی رہے اور اس سے کام بار بار لیا جائے وہ قوت باقی رہتی ہے۔ پس ذبح میں ابقاء رحم (یعنی زیادہ رحم) ہے اور اس کے ترک میں افناء رحم (یعنی رحم کو ختم کرنا ہے)۔

## تبلیغ کب واجب ہے

فرمایا: تبلیغ یعنی امر بالمعروف ونہی عن المنکر واجب ہے، بشرطیکہ مخاطب کو حق نہ پہنچا ہو اور گمان غالب ہو میرے تبلیغ کرنے سے مجھے ایسا کوئی ضرر بھی نہ ہوگا، جس کو میں برداشت نہ کر سکوں گا ایسی حالت میں بفحوائے من رای منکم منکرا ً: الخ۔ تبلیغ واجب ہے۔ اور جہاں قدرت نہ ہو یا جس کو تبلیغ کر رہا ہے اس کی طرف سے ضرر کا خطرہ ہو وہاں واجب نہیں اسی طرح اگر ضرر کا تو خوف نہیں، لیکن یہ اندیشہ ہو کہ وہ شخص مثلاً شریعت کو گالیاں بکنے لگے تو ایسی حالت میں بھی تبلیغ نہ کرے۔

## بچوں کا دل صاف ہوتا ہے

فرمایا: جب میں گھر جاتا ہوں تو راستہ میں محلّے کے بچے میرے پاس آکر جمع ہو جاتے ہیں پھر دروازہ تک ساتھ آتے ہیں دروازہ میں پہنچا کر واپس چلے جاتے ہیں، ایک شخص کا مقولہ نقل فرمایا کہ بچوں کا میلان کسی شخص کی طرف یہ مقبول ہونے کی علامت ہے، کیونکہ ان کا قلب صاف ہوتا ہے خیر مقبول ہونا تو بہت بڑی بات ہے، مگر اس سے کسی قدر طمع ہوتی ہے کہ حق تعالیٰ رحم فرمائیں گے۔

## اہل اللہ تلاوت قرآن سے پہلے ذکر اللہ پر زور کیوں دیتے ہیں

فرمایا: مشائخ جو زیادہ تر ذکر بتلاتے ہیں تلاوت زیادہ کرنے کو نہیں بتلاتے تو وجہ اس کی یہ ہے کہ ابتداء میں زیادہ مقصود صرف یکسوئی پیدا کرنا ہے اور تلاوت سے خاص شان کی یکسوئی پیدا نہیں ہوتی۔ لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ تلاوت باوجودیکہ افضل ہے، مگر صوفیہ اس کی تعلیم نہیں کرتے، مگر یہ اعتراض بالکل بے موقع ہے ہے کیونکہ ذکر کی تلقین تلاوت ہی کا مقدمہ ہے اس لئے کہ اس سے یکسوئی ہو کر تلاوت کامل ہونے لگتی ہے باقی زیادہ تر مقصود تلاوت ہی ہے یہ ایسا ہے جیسا کہ وضو یا دیگر شرائط صلوۃ مقدم ہوتے ہیں نماز پر۔ یہی وجہ ہے کہ جب ایک خاص درجہ کی یکسوئی ہو جاتی ہے پھر زیادہ تلاوت ہی میں مشغول کر دیتے ہیں باقی غیر محققین کا ذکر نہیں۔

## میں تو مجنوں ہو جاتا اگر اولاد ہوتی

فرمایا: ایک شخص نے خط لکھا کہ میرے لئے دعاء کیجئے اللہ تعالیٰ اولاد عنایت فرمادیں اور ساتھ ہی یہ بھی لکھا کہ جب آپ اپنے لئے دعاء نہیں فرماتے تو میرے لئے دعاء کیسے فرمائیں گے اس پر فرمایا کہ تمہارے لئے دعاء کروں گا۔ کیونکہ مجھے تو اولاد کی خواہش نہیں تعلقات سے جی گھبراتا ہے اور تم کو تو خواہش ہے تمہارے لئے دعاء کروں گا۔ پھر فرمایا کہ میں تو مجنون ہو جاتا اگر اولاد ہوتی۔

## صرف لطیفۂ قلب کا اہتمام سنت ہے باقی لطائف خود درست ہو جاتے ہیں

حضرت حاجی صاحبؒ فرماتے تھے صرف لطیفۂ قلب کا اہتمام سنت ہے کیونکہ حدیث میں اس کی اصلاح کی ترغیب ہے باقی لطائف کا اہتمام وارد نہیں وہ ازخود درست

فرمایا: کہ تو نے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ ۔ایسے اخلاص سے کہا ہے کہ حق تعالیٰ نے تجھ کو معاف فرمادیا۔قسم جھوٹی ،معصیت ،اور کلمہ لَا اِلٰـہَ اِلَّا الـلّٰہ طاعت ہے۔اس طاعت سے معافی فرمائی گئی ہے

فرمایا: کہ قصہ پیر چنگی کا جو مثنوی میں ہے اس کو حدیث سے حل کیا ہے۔پیر چنگی کا گانا تو منع تھا ،اور اخلاص یہ عبادت تھی ،اس اخلاص کی وجہ سے وہ گانا معاف کر دیا ،اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم دیا پیر چنگی کی دلجوئی کا۔اس جگہ حضرت سے مولانا خیر محمد صاحب نے سوال کیا کہ ''پھر تو کل بدعات جائز ہوئی ہی جاتی ہیں ۔فرمایا کہ یہ فتوی نہیں بیان ہو رہا ہے یہ اسرار ہیں کہ لکھے نہ جائیں تا کہ اشرار تک نہ پہنچ جاویں۔

## پیر ومرشد کی ریاء مرید کے اخلاص سے بہتر ہے

فرمایا: کہ ریـاء الشیـخ خیر من اخلاص المرید ۔پیر ومرشد کی ریاء مرید کے اخلاص سے بہتر ہے۔

کیونکہ شکل ریاء کی ہوتی ہے حقیقت ریاء کی نہیں۔

## عمل کو تباہ کرنے والی ریاء یہ ہے

اراءۃ العمل للغرض الفاسد۔اپنے عمل صالح کو دکھانا اور لوگوں پر ظاہر کرنا ناپاک مقصد کے لئے (دنیائے مردار کے لئے)۔

اور شیخ کی ریاء ہے۔اراءۃ العمل للغرض الصحیح ۔کسی عمل کا اظہار صحیح اور نیک مقصد کے لئے۔

## اہل اللہ کا مزاج ہو تو ایسا ہو

فرمایا: کہ علوم تو حق تعالیٰ اہل حق کو عنایت فرماتے ہیں، منطقیوں کو تو اس کی ہوا تک نہیں لگتی حضرت حاجی صاحبؒ کے علوم کو دیکھئے مولانا رحمت اللہ صاحب کیرانویؒ نے قسطنطنیہ جانے کے وقت جب ان کو سلطان نے بلایا تھا، حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا تھا کہ آپ اجازت دیں تو آپ کا تذکرہ سلطان سے کروں۔ فرمایا: کہ پھر کیا ہوگا غایت (زیادہ سے زیادہ) یہ ہوگی کہ معتقد ہو جائے گا۔ پھر یہ ہوگا کہ آپ کی طرح بلائے گا۔ پھر یہ ہوگا کہ بیت اللہ سے بعد اور بیت السلطان سے قرب ہوگا۔ اس تقریر میں ایک گونہ شان تھی تو بعد میں حضرت حاجی صاحبؒ نے فرمایا کہ: ہاں سلطان چوں کہ عادل ہے، اور سلطان عادل کی دعاء منظور ہوتی ہے اس واسطے میرے لئے دعاء کرائیں۔

اس سے نفس پر لتاڑ ہے۔ پھر فرمایا دعاء کا طریق بھی عرض کر دیتا ہوں۔ میرا اسلام عرض کر دیں وہ وعلیکم کہیں گے، یہی دعاء ہے۔

حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں سبحان اللہ کیسے علوم تھے۔ مرتب کہتا ہے اہل اللہ کا مزاج ہو تو ایسا ہو۔

## حضرت منصور کے انا الحق کہنے کا ٹھوس دفاع یہ ہے

ایک بزرگ کا ذکر فرمایا کہ: انہوں نے حق تعالیٰ سے عرض کیا کہ فرعون نے اَنَا رَبُّکُمُ الْاَعْلٰی۔ (میں تمہارا سب سے بڑا رب ہوں) کہا تو وہ مردود ہوگیا۔ اور منصور نے انا الحق (میں ہی حق ہوں) کہا تو مقبول ہوگیا۔ جواب ملا کہ فرعون نے ہمارے مٹانے کے لئے کہا،

اور منصور نے اپنے مٹانے کے لئے کہا، مولانا رومؒ نے اس کو ذکر کیا ہے ؎

رحمت اللہ ایں انا را در وفا

لعنت اللہ آں انا را در قفا

## حضرت حکیم الامت کا نظریہ مولانا رحمت اللہ کیرانویؒ کے بارے میں کیا تھا

فرمایا: کہ مولانا رحمت اللہ صاحب کیرانویؒ بہت مستغنی تھے، گو صوفی نہ تھے، مگر روح تصوف ان کو حاصل تھی۔ جو مجاہدہ سے حاصل ہوتا ہے، وہ ان کو فطرۃً حاصل تھا۔

## علم منطق میں الفاظ کی پرستش ہوتی ہے

فرمایا: کہ کوئی پوچھتا ہے کہ کیا حال ہے؟ تو کہتا ہوں کہ تیر تو جاتا رہا کمان باقی ہے اور کیا کہوں؟ حضرت مفتی محمد حسن امرتسریؒ خلیفہ حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں: اہل حق کے علوم بیان کرنے کے بعد فرمایا کہ منطقیوں کے علوم یہ ہیں کہ۔ **کلامی هذا کاذب** ۔ میرا یہ کلام جھوٹ ہے بھی حل نہیں ہوتا۔ یہ نہیں سمجھے کہ احتمال صدق وکذب اس کلام میں ہوتا ہے جو محاورہ میں بولے جاتے ہیں۔ یہ تو گھڑی ہوئی مثال ہے۔ اسی طرح ایک اشکال اور ہے وہ یہ کہ موجود دو قسم ہے۔ موجود فی الخارج اور موجود فی الذہن، اور یہ دونوں قسم ہیں۔ پھر شبہ یہ ہے کہ موجود فی الذہن بھی موجود فی الخارج ہے، کیونکہ ذہن خارج میں ہے اور جو موجود فی الخارج میں ہوگا، وہ خارج ہوگا۔ تو فرمایا جواب یہ ہے کہ موجود فی الخارج کا مطلب یہ ہے کہ موجود فی الخارج بلا واسطہ۔ اور موجود فی الذہن۔ وہ فی الخارج بالواسطہ ہے، تو موجود فی الخارج نہ ہوگا۔

فرمایا: کہ پڑھنے کے وقت ذہن ادھر گیا تھا، منطقیوں نے اس کے جواب میں بہت کچھ لکھا ہے، مگر صرف الفاظ کی پرستش ہے۔

## پیر ناراض ہو جائے تو فیض بند ہو جاتے ہیں

فرمایا: کہ جب پیر ناراض ہو تو فیوض بند ہو جاتے ہیں، گو مریدی باقی رہتی ہے، اس لئے کوشش کر کے شیخ کو راضی رکھنا چاہیئے۔

## کوئی کافر جہنم میں نہ جائے گا

فرمایا: امام ابوحنیفہؒ کی مجلس میں کسی نے آ کر کہا کہ ایک شخص کہتا ہے کہ ''کوئی کافر جہنم میں نہ جائے گا'' شاگردوں سے فرمایا کہ اس شخص کے قول کی کوئی توجیہ ہو سکتی ہے؟

سب نے کہا کچھ نہیں۔ کہنے والا کافر ہے۔ فرمایا کہ یہ تاویل کرنی چاہیئے کہ جب کافر مر جائیں گے تو سب کو علم ہو جائے گا، اور ایمان حاصل ہو جائے گا، گو مفید نہ ہو گا، تو وہ مومن ہو کر جہنم میں جائیں گے۔

یعنی ۔ کانوا کفارا فی الدنیا والذین آمنوا فی الآخرۃ

## کیا حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ ندوہ کے مخالف تھے؟

فرمایا ندوہ والوں نے میری شکایت حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے کی کہ وہ ندوہ کا مخالف ہے۔

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں تو مخالفت کا مادہ ہی نہیں۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ کو کیسا جان لیا حالانکہ میں کچھ زیادہ نہ ملا تھا۔ مولوی محمد علی مونگیری رحمۃ اللہ علیہ نے شکایت کی تھی۔

## تبلیغ کرنے کی اجازت کس کو ہے

فرمایا: حق یہ ہے کہ تبلیغ وہ کرے جو پہلے اپنی اصلاح کر چکا ہو تبلیغ کی رعایت بدون اس کے ہو نہیں سکتی۔

مرتب کہتا ہے: کہ میرے ذہن میں بھی یہی ارشاد مبارک، الہامی طور پر بار بار آتا تھا کہ مبلغ مصلح ہوتا ہے، لہذا اس کی اصلاح اول ہو جانی چاہئے، تاکہ وہ تبلیغ کے حقوق صحیح طور پر ادا کر سکے، ورنہ ''نیم ملاّ خطرہ ایمان'' کا مصداق ہو جائے گا، جیسا کہ آج کل عام طور پر رسمی تبلیغوں میں دیکھنے میں آرہا ہے، اللہ تعالیٰ حضرت کی بال بال مغفرت فرمائے، اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔

کتنے بڑے مسئلہ کا حل حضرت نے ایک جملہ میں فرما دیا۔

خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را۔

## اللہ سے بغض رکھنا کفر ہے

فرمایا: اگر حق تعالیٰ سے محبت ہو تو حوادث کی نسبت حق تعالیٰ کی طرف کرے ورنہ زید عمر وغیرہ کی طرف کرے، کیونکہ ناگوار واقعہ سے بغض پیدا ہوتا ہے، اور حق تعالیٰ سے بغض رکھنا کفر ہے، اگر محبت ہے تو واقعات سے گرانی نہیں ہوتی۔

## لیلۃ القدر میں یہ دعاء ضرور کیجئے

فرمایا: حضرت مرزا جان جاناں رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: اگر مجھ کو لیلۃ القدر ملے تو میں اس میں صحبت نیک کی دعاء کروں۔ یہ بہت بڑی دولت ہے۔

## کافر اور شیعہ کو اپنے مذہب پر اطمینان نہیں

فرمایا: کفر میں اطمینان نہیں ہوتا۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ جو کافر مسلمان ہو جائے اس سے حلفاً (قسم دے کر) پوچھے تو یہی کہتا ہے کہ ہم کو کبھی اطمینان نہیں ہوا۔

اور فرمایا کہ بدعت میں بعض دفعہ اطمینان ہوتا ہے، اور راز یہ ہے کہ اطمینان صدق پر ہوتا ہے، اور کفر میں چونکہ کسی طرح صدق نہیں، اس واسطے وہاں کسی طرح اطمینان نہیں، اور بدعات میں چونکہ عبادت کا بھی ایک اثر یا جز ہوتا ہے، اور اس جز کے لحاظ سے بعض دفعہ بدعات میں اطمینان ہوتا ہے۔

ایک شیعی مولوی ظفر صاحب سے ملے تھے، وہ کہتے تھے کہ تم کو اپنے مذہب پر اطمینان ہے؟ انہوں نے کہا کہ ہاں! شیعی نے کہا تم تو جنت میں ہو، ہم کو اپنے مذہب پر اطمینان نہیں۔

## میں اس شرط پر بیعت ہوتا ہوں کہ نماز بھی نہ پڑھوں گا اور ناچ بھی دیکھوں گا

فرمایا: حضرت حاجی صاحبؒ سے ایک شخص مرید ہوئے وہ بہت آزاد تھے، حضرت نے خود ہی ان سے فرمایا کہ مرید ہو جاؤ، انہوں نے کہا حضرت جی دل تو میرا بھی چاہتا ہے، مگر میری بُری عادت کا مجھ سے ترک ہونا مشکل ہے میں نماز نہیں پڑھتا، ناچ وغیرہ میں شریک ہوتا ہوں، میں اس شرط سے بیعت ہوتا ہوں کہ نماز بھی نہ پڑھوں گا، اور ناچ بھی دیکھوں گا، حضرت نے فرمایا منظور ہے، مگر ایک شرط میں بھی لگاتا ہوں، اللہ اللہ آسانی سے جتنا ہو سکے پابندی سے روزمرہ کرلیا کرو۔ اگر کوئی خشک مولوی ہو تو یہ کہے گا کہ اچھا امر بالمعروف کیا، بلکہ اس کا عکس کیا: یَأْمُرُوْنَ بِالْمُنْکَرِ وَیَنْھَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوْفِ۔ مگر جب نماز کا وقت آیا تو ان کے بدن میں کھجلی شروع ہوگئی

آخر یہ خیال کیا کہ سر پانی سے دھولوں ،ہاتھ منہ دھویا تو کچھ سکون ہو گیا، اس نے کہا لاؤ سارا وضو ہی کیوں نہ کرلوں ، وضو کیا تو نصف کھجلی جاتی رہی ، پھر نماز کا وقت آئے تو یہی سلسلہ ہونے لگے ، رفتہ رفتہ پکا نمازی بن گیا۔ ناچ چھوڑ دیا ، کہ نماز پڑھ کر پھر ناچ دیکھنا بیہودہ حرکت ہے،تو حضرتؒ کا امر بالمعروف بالقلب تھا۔

## جب تک تسلی نہیں ہوتی جواب نہیں دیتا

جلسۂ خاص میں جب ایک حکیم تھانہ بھون کے تھے اور ایک احقر ( مفتی محمد حسن امرتسریؒ ) تھا اپنے ضعف اور کثرت کام کے ذیل میں فرمایا کہ میں نے اس رمضان میں خلاف معمول تعلیم کا سلسلہ جاری رکھا ، کیونکہ اس وقت علاقہ میں کوئی شخص یہ کام ( اصلاح نفس ) کرنے والا نہیں ہے، قریباً ڈیڑھ گھنٹہ سالکین کے سوال کا جواب دیتا ہوں اور جواب صرف علمی توجیہ سے نہیں دیتا بلکہ شرح صدر سے جواب دیتا ہوں۔ اسی واسطے بعض لوگ اقرار کرتے ہیں کہ جواب کے مطالعہ سے ایسا معلوم ہوتا ہے گویا آگ پر برف رکھ دی، یہ تسلی اس واسطے ہوتی ہے کہ ادھر سے بھی پوری تسلی سے جواب دیتا ہوں ، جب تک تسلی نہیں ہوتی جواب نہیں دیتا ، کیونکہ بعض دفعہ یہ کہہ دیتا ہوں کہ پرچہ کل پر ڈال دیا جائے ، چونکہ مجھے شفقت بہت ہے ، پوری دماغ سوزی کرتا ہوں، اس واسطے تکلیف بہت ہوتی ہے، اور فرمایا یہی وجہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: **اوذیت فی اللہ مالم یؤذ احد** ۔ مجھے اللہ کے دین کی تبلیغ کے بارے میں جتنی تکلیف اٹھانی پڑی اتنی کسی اور پر نہیں پڑی۔

حالانکہ پہلے حضرات انبیاء علیہم السلام کو بظاہر تکلیف بہت ہوئی ہیں۔

امتداد زمانہ کے لحاظ سے بھی اور ظاہری تکالیف کے لحاظ سے بھی، مثلاً حضرت نوح علیہ السلام کا زمانہ نوسو سال تکلیف میں گزرا۔ بعض دفعہ ان کو کافر ہاتھ پاؤں باندھ کر چھوڑ آتے تھے، اور ہمارے حضور ﷺ کے چالیس سال کے بعد نبوت اور تین سال فترت کے تو باقی تھوڑی مدت تکلیف کی رہتی ہے۔ یعنی صرف بیس سال، مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شفقت بیحد تھی اور جس قدر شفقت زیادہ ہوتی ہے اسی قدر تکلیف بھی زیادہ ہوتی ہے۔ اس کے ذیل میں فرمایا کہ ایک دفعہ گھر کے کچھ لوگ کچھ روز کیلئے کہیں چلے گئے تھے، اور گھر میں مرغیاں پلی ہوئی تھیں، ان کا صبح کو نکالدینا میں نے خود اپنے ذمے لے لیا تھا، ایک دن بھول گیا، پرچۂ سالکین لے کر جواب دینے لگا تو کچھ سمجھ میں نہیں آیا۔ فوراً یاد آیا کہ گھر مرغ بند ہیں، پرچہ چھوڑ کر گیا، جب کھول دیا تو فوراً جواب سمجھ میں آ گیا۔

حکیم صاحبؒ نے سوال کیا کہ اضمحلال تو نہیں؟

تو اس کے جواب میں فرمایا کہ اللہ کا شکر ہے اضمحلال تو مجھے کبھی نہیں ہوا۔ حق تعالیٰ کے انعامات کا ہر وقت مشاہدہ ہوتا ہے، اور فرمایا: اگر کسی کو حق تعالیٰ سے تعلق ہو گو محبت سے نہ ہو، ہیبت سے ہو تو اس میں بیحد مزہ آتا ہے اس کو کبھی اضمحلال نہیں ہوتا۔

مفتی صاحب: فرماتے ہیں کہ لہجہ سے کچھ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ حق تعالیٰ سے محبت کا ایسا تعلق ہے کہ تجلیات حق تعالیٰ کا ہر وقت مشاہدہ رہتا ہے اس واسطے کبھی بھی پریشانی نہیں ہوتی۔

## بُرے خوابوں کی اچھی تعبیر

فرمایا کہ: حضرت مولانا یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو تعبیر خواب سے بہت مناسبت تھی۔ ایک

شخص نے ایک خواب کی تعبیر دریافت کی کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے میرے ایک لڑکی ہے وہ بہت وزنی ہے اور میں اس کو اٹھا نہیں سکا۔ ایک کتیا کا پیٹ چاک کر کے اس میں رکھ دیا۔ پھر تھوڑی دور چلا اور کتیا بھی ساتھ ہی، پھر وہ غائب ہوگئی۔ مولانا تکلف نہیں فرماتے تھے، خواب سن کر کہا مجھے تعبیر نہیں آتی۔ جب نماز کو گئے تو تعبیر سمجھ میں آگئی، فارغ ہو کر فرمایا تعبیر دریافت کرنے والا کہاں ہے، وہ شخص حاضر ہوا۔ فرمایا تمہارے خواب میں ایک واقعہ کی طرف اشارہ ہے جو زمانہ ماضی میں گذر چکا ہے۔ فرمایا کہ تو نے کسی فاحشہ سے زنا کیا اور اس سے حمل رہ گیا۔ وہ لڑکی تمہاری منی تھی جو آئندہ چل کر لڑکی ہوئی، وزنی اس واسطے تھی کہ منی تم پر غالب آگئی۔ کتیا فاحشہ عورت تھی اور پیٹ میں منی رکھنا یہ زنا تھا اور جدا ہونا اس کی بے وفائی تھی۔

فرمایا: اسی طرح ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک آدمی آیا اور کہا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ، میں نے انڈا توڑا ہے سفیدی لے لی اور زردی چھوڑ دی۔ حضرت سیرینؒ نے فرمایا خواب تو نے دیکھا ہے؟ کہا ہاں! کہا کسی اور نے تو نہیں دیکھا؟ کہا نہیں۔ خدام سے کہا اسے پکڑ لو۔ یہ کفن چور ہے، چھلکے سے مراد قبر ہے سفیدی سے مراد کفن ہے اور زردی سے مراد مردہ ہے۔

فرمایا: حضرت حاجی صاحبؒ سے کسی نے کہا کہ خواب میں مسجد میں پاخانہ پھر رہا ہوں فرمایا کسی دنیاوی کام کے لئے وظیفہ پڑھتے ہوگے۔

حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ کو کسی شخص نے خواب میں برہنہ دیکھا اور اس خواب کا ذکر حضرت حاجی صاحبؒ کے پاس کیا، حضرت حاجی صاحبؒ نے فرمایا ایسا

خواب مجمع میں بیان نہیں کرنا چاہئے ،فرمایا اس خواب کی تعبیر یہ ہے کہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ دنیاوی تعلق سے بالکل علیحدہ ہیں اورصرف آخرت کے ہورہے ہیں۔

## کسی بھی خواب کی تعبیر پوچھنے والے کو یہ جواب دینا کہ خواب اچھا ہے۔کیا یہ صحیح ہے؟

فرمایا کہ:خواب کے بارے میں کبھی پریشان نہ ہو،کیونکہ غیر اختیاری ہے،کسی نے کہا کہ تعبیر میں یہ کہہ دینا صحیح ہے کہ خواب اچھا ہے۔فرمایا:ہاں! کیونکہ کل امور غیر اختیاری اچھے ہیں،تقسیم اچھے اور غیر اچھے کی عبد کے فعل اختیاری میں ہے۔اسی سلسلہ میں فرمایا کہ حدیث میں ہے:الرویاء علی رجل طائر مالم تعبر۔خواب انسان پر معلق رہتا ہے جب تک اس کی تعبیر نہ دی جائے۔

فرمایا:ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے معنی بہت عمدہ بیان کئے ہیں۔کہ تعبیر بھی منجملہ اسباب میں سے ہے جیسے دواء اور غذا اسباب ہیں۔اس طرح دعاء اور تعبیر بھی اسباب میں سے ہے۔اس کا دخل خواب میں ایسا ہے جیسا اور اسباب کا ہوتا ہے،جو اشکال وہاں ہوگا،اور جو اس کا جواب ہوگا،وہی خواب میں بھی سمجھ لیا جائے۔

## حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی نگاہ میں ابن تیمیہ اور ابن قیمؒ کا کیا مقام تھا؟

فرمایا:ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کا اتنا معتقد نہیں جتنا ابن قیم رحمہ اللہ کا ہوں۔کیونکہ وہ صوفی بھی ہیں،چونکہ ابن قیم رحمہ اللہ ان کا بڑا ادب کرتے ہیں اس واسطے میں بھی ابن قیم رحمہ اللہ کی وجہ سے ان کا ادب کرتا ہوں۔یہ سب نیک تھے اور نیت سب کی حفاظت دین کی تھی۔

## حرم شریف میں کبھی کتّا داخل نہیں ہوتا

فرمایا منٰی میں حرم شریف سے کتے نہیں جاتے عجیب بات ہے۔مولوی محمد سعید

صاحب مہتمم مدرسہ صولتیہ فرماتے تھے کہ حرم میں کبھی کتّا داخل نہیں ہوتا، اور کبھی داخل ہوتو لوگ اہل تجربہ کہتے ہیں کہ کوئی کافر حدودِ حرم میں داخل ہو گیا ہے، پھر تلاش کرتے ہیں تو مل بھی جاتا ہے ہنس کر فرمایا گویا پتہ دیتا ہے کہ میرا بھائی بھی آیا ہے۔

## دنیا والے اپنا اخلاق دنیا کے نفع کے لئے دکھاتے ہیں، اور اہل دین اخلاق دینی نفع کے لئے دکھلاتے ہیں

فرمایا: اہل دنیا میں اخلاق کی بناء مصالح دنیوی پر ہوتی ہے۔

اور مصالح دنیا چونکہ بدلتے رہتے ہیں۔ اس واسطے ان کے اخلاق بھی بدلتے رہتے ہیں مثلاً اگر ایفاء عہد اور صدق میں دنیا کا فائدہ دیکھا تو ایفاء اور صدق اختیار کیا، اگر ایفاء اور صدق میں دنیا کا نقصان دیکھا تو کذب اختیار کیا۔ بخلاف اہل دین کے کہ ان کے اخلاق کی بناء مصالح دینیہ پر ہوتی ہے، اور ان میں چونکہ کوئی تغیر نہیں ہوتا، اس واسطے جو شخص اخلاق کو دین کی وجہ سے اختیار کئے ہوئے ہے اس کے اخلاق میں کبھی تغیر نہ ہوگا، کیونکہ مبنی میں تغیر نہیں، آجکل کی سلطنتیں روزمرہ وعدہ کر کے توڑ دیتی ہیں، کیونکہ ان کے خیال میں ایفاء عہد میں دنیا کا فائدہ ہوتا ہے اور کبھی نقض (توڑنے میں)۔

## کیا لطائف کی بھی کوئی جگہ ہے؟

مرتب کہتا ہے: کہ احقر تصوف کی ڈھیر ساری کتابوں میں لطائف ستہ کی تفصیلی و تاکیدی تحریریں پڑھ کر اس نتیجہ پر پہنچا تھا کہ یہ لطائف معلوم نہیں کیا معمہ ہیں، کیا یہ معمہ

کبھی حل ہوگا بھی یا نہیں؟ مگر آج یہ معمہ حضرت حکیم الامتؒ کے الہامی ونورانی ملفوظ نے حل کردیا، کہ اس کے پیچھے پڑنا لاحاصل ہے نہ یہ خود متمکن ہیں۔ نہ ان کی کوئی جگہ ہے۔

## ذیل کا ملفوظ پڑھئے

فرمایا روح اور قلب، خفی اور اخفی وغیرہ لطائف کو صوفیاء فوق العرش کہتے ہیں اور یہ بھی صوفیاء کی ایک اصطلاح ہے۔ غرض یہ ہے کہ یہ متمکن نہیں، اور کوئی ان کا مکان نہیں، چونکہ عرش کے اوپر کوئی مکان نہیں۔

اس واسطے یہ تعبیر فرمائی، اور صوفیاء کے نزدیک عرش کے اوپر خلا ہے، اور خلا کے محال ہونے کے جو دلائل اہل فلسفہ نے بیان کئے ہیں وہ بالکل مہمل ہیں۔

## کیا مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی کا ادب ضروری ہے؟

حضرت مولانا قاری طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنے ایک خطاب میں بیان فرماتے ہیں کہ: میں نے مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا کہ مولانا احمد رضا خاں صاحب مرحوم سے بہت سی چیزوں میں اختلاف رکھتے ہیں... قیام، عرس، میلاد وغیرہ مسائل میں اختلاف رہا مگر جب مجلس میں ذکر آتا تو فرماتے: مولانا احمد رضا خاں صاحب... ایک دفعہ مجلس میں بیٹھنے والے ایک شخص نے کہیں بغیر مولانا کے احمد رضا خاں کہہ دیا، حضرت نے ڈانٹا اور خفا ہوکر فرمایا، عالم تو ہیں اگرچہ اختلاف رائے ہے۔ تم منصب کی بے احترامی کرتے ہو کس طرح جائز ہے؟ رائے کا اختلاف اور چیز ہے یہ الگ بات ہے کہ ہم ان کو خطا پر سمجھتے ہیں، اور صحیح نہیں سمجھتے، مگر ان کی توہین اور بے ادبی کرنے کا کیا مطلب؟

مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا نہ کہنے پر برا مانا، حالانکہ مولانا تھانوی رحمہ اللہ کے مقابل جو مولانا تھے وہ انتہائی گستاخی کیا کرتے تھے۔ مگر مولانا تھانوی رحمہ اللہ اہل علم میں سے تھے، وہ تو نام بھی کسی کا آتا تو ادب ضروری سمجھتے تھے چاہے بالکل معاند ہی کیوں نہ ہو، مگر ادب کا رشتہ ہاتھ سے نہ چھوٹنا چاہیے۔

## مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا اپنے اوپر کفر کا فتوی لگانے والے امام کے پیچھے نماز پڑھنا

حضرت قاری صاحبؒ فرماتے ہیں: میں نے مولانا قاسم صاحب نانوتویؒ کا واقعہ سنا کہ دہلی کا قیام تھا، حضرت کے خدام میں سے چند مخصوص تلامذہ ساتھ تھے، حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن رحمہ اللہ، دوسرے شاگرد مولانا احمد حسن امروہوی رحمہ اللہ، حاجی امیر شاہ خاں صاحب مرحوم یہ بھی وہاں موجود تھے، مولانا احمد حسن صاحب رحمہ اللہ نے اپنے ہمجولیوں میں بیٹھ کر فرمایا کہ بھائی لال کنویں کی مسجد کے جو امام ہیں ان کی قرأت بہت اچھی ہے، کل صبح کی نماز ان کے پیچھے پڑھ لیں۔ تو شیخ الہندؒ نے غصہ میں آ کر فرمایا کہ تمہیں شرم نہیں آتی، بے غیرت، وہ ہمارے حضرت کی تکفیر کرتا ہے، ہم اس کے پیچھے نماز پڑھیں گے، اور بڑا سخت لہجہ اختیار کیا، یہ جملے حضرت نانوتوی رحمہ اللہ کے کان میں پہنچے اگلے دن حضرت نانوتویؒ ان سب شاگردوں کو لیکر اسی مسجد میں صبح کی نماز پڑھنے کی خاطر پہنچے، اس امام کے پیچھے جا کر نماز پڑھی، سلام پھیرا، چونکہ یہ اجنبی تھے، نمازیوں نے دیکھا کہ ہیں تو علماء صورت، تو پوچھا کون ہیں؟ معلوم ہوا کہ یہ مولانا قاسم نانوتوی رحمہ اللہ ہیں، اور ان کے شاگرد شیخ الہند محمود الحسنؒ اور مولانا احمد حسن محدث امروہویؒ ان کے تلمیذ ہیں۔

امام کو سخت حیرت ہوئی کہ میں رات دن انہیں کافر کہتا ہوں، اور یہ نماز کیلئے میرے پیچھے آ گئے، امام نے خود بڑھ کر مصافحہ کیا، اور کہا کہ حضرت میں آپ کی تکفیر کرتا تھا، میں آج شرمندہ ہوں، آپ نے میرے پیچھے نماز پڑھی، حالانکہ میں آپ کو کافر کہتا رہا، حضرت نے فرمایا کوئی بات نہیں۔ میرے دل میں آپ کے اس جذبے کی قدر ہے، اور زیادہ عزت دل میں بڑھ گئی ہے، کیوں اس واسطے کہ آپ کو جو روایت پہنچی کہ میں توہین رسول کرتا ہوں رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین، تو آپ کی غیرت ایمانی کا یہی تقاضا تھا، ہاں البتہ شکایت اس کی ہے کہ، روایت کی تحقیق کرنی چاہئے تھی، مگر بہر حال تکفیر کی بنیاد توہین رسول ہے، اور توہین رسول جو مسلمان کرے گا تکفیر واجب ہوگی، دائرۂ اسلام سے خارج ہوگا، تو فرمایا کہ میرے دل میں آپ کی غیرت ایمانی کی قدر ہے۔

ہاں شکایت اسلئے ہے کہ ایک بار تحقیق کر لیتے کہ خبر صحیح ہے یا غلط، تو میں یہ عرض کرنے آیا ہوں کہ یہ خبر غلط ہے، اور میں خود اس شخص کو دائرہ اسلام سے خارج سمجھتا ہوں، جو ادنی درجہ میں بھی نبی کی توہین کرے، اور اگر آپ کو یقین نہ آئے تو آپ کے ہاتھ پر ابھی اسلام قبول کرتا ہوں۔

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه۔ الخ۔

اب امام بے چارہ قدموں پر گر پڑا اچھا جاتا ہے، تو بات صرف یہ تھی کہ ان حضرات کے دلوں میں تواضع للہ، اور ادب مع اللہ، اس درجہ رچا ہوا تھا، کہ نفسانیت کا شائبہ نہ رہا تھا، استہزاء اور تمسخر تو بجائے خود ہے، اپنے معاند کی بھی بے قدری نہیں کرتے تھے، بلکہ صحیح محمل پر اتار کر یہ

کہتے ہیں کہ جو ہمیں کافر کہتے ہیں... یہ ان کی قوت ایمانی کی دلیل ہے... البتہ یہ تحقق کر لینی چاہئے کہ واقعۃً ہم توہین رسول کرتے ہیں؟ ہم معاذ اللہ دشمنان رسول ہیں یا دوستان رسول؟ اس کی تحقیق ان کو واجب تھی۔ بلا تحقیق حکم نہیں لگانا چاہئے ،تو میرے عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ،ادب اور تأدب دین کی بنیاد ہے،جس کو عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے ۔

از خدا جوئیم توفیق ادب

بے ادب محروم ماند از فضل رب

مرتب کہتا ہے: مندرجہ بالا مضمون جس کے ایک ایک حرف پر ہمارے اسلاف عامل تھے، ہمارے اسلاف کی عظمت واخلاص پر شاہد ہے، مذکورہ واقعات اہل فکر ونظر اور دانشوران قوم کیلئے واضح دلیل راہ ہیں، ان کو حرز جان بنا کر تہہ دل سے عمل کرنے والا ہی اسلام اور مسلمانوں کی صحیح اور نتیجہ خیز قیادت ونمائندگی کا مبارک فریضہ انجام دے سکتا ہے، قلیل العلم اور بے بضاعت ہوتے ہوئے بھی اصلاحی انقلاب برپا کرسکتا ہے، جس کی آج شدید ضرورت ہے۔

اے کاش! اکابر واسلاف کی علمی واصلاحی زندگی کا عشر عشیر بھی ہمارے اور ہمارے علماء وبزرگان دین کو نصیب ہو جائے۔

## پیر کو اپنے معتقدین کے لئے سخت ہونا چاہئے

فرمایا: میں معتقدین کیلئے سخت ہوں ۔معتقدین ( نکتہ چینی کرنے والا ) کیلئے نہیں

مرتب کہتا ہے کہ یہی ہمارے اکابر کا اصول رہا ہے کہ اپنے متعلقین و مریدین کی ذراسی کمی پر اصلاح کی خاطر سخت برہم ہوتے، اور معترض کی بڑی سے بڑی ناگوار بات پر بھی اف نہ فرماتے، لہذا علماء و مشائخ طریقت اور دینی کام کو انجام دینے والے حضرات کو چاہئے کہ ضرور اس پر عامل ہوں۔

## دست غیب سے حاصل ہونے والا پیسہ حرام ہے

فرمایا: دست غیب سے جو آمدنی ہوتی ہے وہ حرام ہے، کیونکہ وہ بذریعہ جنات حاصل ہوتی ہیں اور جن چوری سے لادیتے ہیں یا اپنا مال مجبوری سے دیدیتے ہیں، اور یہ دونوں صورتیں حرام ہیں۔

## سختی سے سمجھانے میں اثر ہوتا ہے

فرمایا نرمی سے سمجھاتا ہوں اثر نہیں ہوتا، سختی سے فوراً اثر ہوتا ہے اور ہاتھ اٹھاؤں تو اور بھی برکات ہوتی ہیں، مگر اب بڑھاپے میں اتنا جوش نہیں ہے، الّا گاہے گاہے۔

## لوگوں کو گمراہ کرنے کے لئے شیطان کے پاس کتنی عقل ہے

فرمایا: شیطان کو اضلال (گمراہ کرنے کی) اس قدر عقل ہے جتنی نبی کو ہدایت کی، یہی وجہ ہے کہ ایک لاکھ چوبیس ہزار نبیوں کے تابعدار اتنے نہیں جتنے ابلیس کے ہیں، اور وجہ یہ ہے کہ لوگوں میں اضلال (گمراہی) کی قابلیت زیادہ ہے۔ ہدایت کی قابلیت کم ہے ورنہ نبی کے مؤثر ہونے میں کوئی شک نہیں، دوسری وجہ یہ ہے کہ ابلیس جس شئی کی دعوت دیتا ہے وہ تو نقد ہے، اور حضرات انبیاء کا وعدہ بظاہر ادھار ہے، اور طبیعت نقد کی طرف زیادہ مائل ہوتی ہے۔

## حضرت حکیم الامتؒ کے قلب کی حقانیت دیکھئے

فرمایا: میرے قلب پر جو وارد ہوتا ہے وہ خلاف واقعہ نہیں ہوتا۔

مرتب کہتا ہے کہ: مذکورہ ملفوظ پر آپ سے ادنی محبت رکھنے والا بھی ان شاء اللہ سو فیصد یقین رکھے گا، خدا ہم سب کو اپنے اکابر سے مکمل حسن ظن کی توفیق عطا فرمائے اسلئے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اَلْبَرَکَۃُ مَعَ اَکَابِرِکُمْ۔ (ابن حبان)

یہی وہ تائید غیبی کی نعمت ہے جو اہل اللہ کو حاصل ہوتی ہے، جس کے وسیع اور لامتناہی نور میں منشاء خداوندی کو یہ حضرات پالیتے ہیں، اوراس شعر کا مصداق بن جاتے ہیں ؎

گفتۂ او گفت اللہ بود

اگر چہ از حلقوم عبد اللہ بود

## بعض انسان کو بعض سے محبت اور بعض سے نفرت کیوں ہوتی ہے؟

فرمایا: بعض اہل کشف نے لکھا ہے: الارواح جنود مجندة۔ ارواح ایک مجتمع لشکر ہیں۔

چار طریق پر تھا۔ ایک یہ کہ ان میں سے کچھ کے منہ تو ایک دوسرے کے سامنے تھے، دوسرے یہ کہ دونوں کی پشت تھی، تیسرے یہ کہ ایک کا منہ دوسرے کی پشت، چہارم یہ کہ اس کا برعکس، جس صورت میں ہر ایک کا منہ ایک دوسرے کی جانب تھا اس صورت میں دنیا میں آکر دونوں کی محبت، اور جس صورت میں ہر دو کی پشت تھی، ان میں اختلاف، اور جس صورت میں ایک کا منہ دوسرے کی پشت تھی اس صورت میں جس کا منہ تھا اس کی طرف سے محبت، اور دوسرے کی طرف سے عداوت، حدیث کے الفاظ سے اس کی تائید ہوتی ہے "مجندہ" فرمایا مصففین نہیں فرمایا

اور کشف کے رد کا کوئی قرینہ موجود نہیں اس واسطے یہ مقبول رہے گا۔

## تعریف کرنے والے کے منہ میں مٹی ڈالو کہ وہ جوتا مار رہا ہے

فرمایا: حضرت گنگوہیؒ کی شان اور مدح میں کسی نے عربی میں قصیدہ لکھ کر سنانا شروع کیا۔ حضرت خاموش ہو کر سنتے رہے، جب وہ سنا کر فارغ ہو چکا تو حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے مٹی لیکر اس کے منہ میں ڈال دی اور فرمایا کہ حدیث شریف میں آیا ہے: احث التراب فی فم المداحین۔ تعریف کرنے والے کے منہ میں مٹی ڈالدو۔

اور اسی طرح حضرت حاجی صاحبؒ کی شان میں قصیدہ لکھ کر سنایا تو جب وہ فارغ ہوا تو حضرتؒ نے فرمایا: ارے بھائی کیوں جوتے مارا کرتے ہو۔

## کیا مولوی بادشاہ سے کم ہے

فرمایا: مولانا محمد یعقوب صاحبؒ نے فرمایا: کہ مولوی بادشاہوں سے کم نہیں ان کے پاس فوج اور مولویوں کے پاس رسالے ہیں۔

مرتب کہتا ہے: مولوی سے مراد مولوی عرفی نہیں، بلکہ مولوی اصطلاحی ہے، اور مشائخ کی اصطلاح میں مولوی وہ ہے جو صوفی بھی ہو۔

حضرت حکیم الامتؒ کا ایک ملفوظ یہ بھی ہے کہ: وہ بھی کوئی عالم ہے جو یہ سمجھے کہ میں عالم ہوں۔

## جہاں تک ہو اس کی کوشش کرو کہ دنیا میں دل لگا ہوا نہ ہو

دنیا کے کمانے کا مضائقہ نہیں، مگر نہ یہ ہے کہ اس میں بالکل کھپ جاؤ جیسے ہم لوگوں کی حالت یہ ہے کہ گویا خدا تعالیٰ سے کوئی واسطہ نہیں ہم کو، مثلاً جب کپڑا لے کر پسند کرنے بیٹھتے ہیں معلوم

ہوا کہ گویا ان کا یہی دین ہے، یہی ایمان ہے، جب زیور کے پیچھے پڑیں گے تو اس طرح کہ بس وہی دل میں بسا ہوگا، میں پھر کہتا ہوں کہ میں دنیا کا کام کرنے سے منع نہیں کرتا، مگر یہ کہتا ہوں کہ اس میں دل نہ لگاؤ، کام سب کرو مگر جی اترا ہوا ہونا چاہئے۔

دل کھپا دینا یہی زہر ہے یہ وہ بلا ہے کہ اس سے اندیشہ ہے کہ مرتے وقت یہی غالب نہ ہو جائے، اور اللہ و رسولؐ کے نام سے اس وقت بالکل بے تعلقی نہ ہو جائے لہذا جہاں تک ہو اس کی کوشش کرو کہ دنیا میں دل لگا ہوا نہ ہو۔ دل خدا تعالیٰ ہی میں لگاؤ ہاتھ سے کام کرو کچھ حرج نہیں۔

**واقعہ:** حدیث شریف میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وازواجہ وسلم گھر میں سب کام کر لیتے تھے، لیکن اذان کے وقت یہ حالت ہوتی کہ: **قام کأنہ لا یعرفنا** ۔ اس طرح اٹھ کھڑے ہوتے کہ گویا ہم کو جانتے پہچانتے ہی نہیں۔ اور ہم لوگوں کی یہ حالت ہے کہ اگر کسی دنیا کے کام میں مصروف ہوں گے تو اس میں اس قدر منہمک ہوں گے کہ پھر نہ نماز کی فکر رہے گی، نہ روزے کی۔ غرض کہ اس قدر انہماک ہے جس سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ ان کو دین کی کچھ خبر اور فکر ہی نہیں، اور دین کو کچھ سمجھتے ہی نہیں۔ افسوس! کیا دین ایسی ہی بے فکری کی چیز ہے؟ یہ معاملہ تو دنیا کے ساتھ ہونا چاہئے، کسی نے خوب کہا ہے۔

غم دیں خور کہ غم غم دین است
ہمہ غمہا فروتر ازیں است
غم دنیا مخور کہ بیہودہ است
ہیچ کس در جہاں نیاسوداست

## گناہگار کو بھی نیک کام پر ثواب ملے گا

فرمایا: اگر گناہگار بھی نیک کام کرے گا تو اس پر اجر ملے گا، اور معصیت کا وبال معصیت پر، اگر وہ معاف نہ ہو تو الگ ہوگا، جیسے کوئی حاکم اپنے عہدہ کا کام بھی انجام دے اور رشوت بھی لے، تو اگر حکام بالا کو اطلاع ہو جائے تو رشوت لینے پر سزا ملے گی، لیکن جس وقت تک عدالت کا کام کیا ہے اس وقت تک کی تنخواہ بھی ضرور ملے گی، لیکن حضرت رحمۃ اللہ علیہ آگے فرماتے ہیں کہ:

اگر نیک کام کیا جائے اور گناہوں سے بچتا رہے تو اس وقت طاعت کی بدولت جو نور ہوگا وہ گناہوں کے ساتھ ہرگز نہ ہوگا۔ اور وہ رونق و شگفتگی اور مسرت جو کہ طاعت کرنے سے ہوتی ہے وہ نہ ہوگی، بلکہ ایسا ہوگا جیسا کہ بہت لذیذ کھانا پکایا اور اس میں تھوڑی سی راکھ بھی جھونک دی، تو راکھ جھونکنے کے بعد وہ کھاتا تو رہا، لیکن کرکرا ہو گیا۔ اسی طرح گنہگار آدمی نماز پڑھتا ہے لیکن طبیعت پھیکی پھیکی رہتی ہے، وہ نشاط و انبساط جو نماز سے ہوتا ہے وہ اس کو نہیں ہوتا، اگرچہ دلیل سے گھیر جیپ کر یہ سمجھے کہ ثواب ملے گا، لیکن قلب بالکل کورا ہوتا ہے۔ معلوم ہوا کہ اس قدر بے برکتی ہوتی ہے کہ جو ثواب ملتا ہے وہ نظر ہی نہیں آتا، بلکہ گناہوں کے حجاب میں چھپ جاتا ہے۔ اس کی ایسی مثال سمجھئے کہ جیسے کسی آئینہ میں چراغ کو رکھ کر اوپر سے سیاہ کپڑا لپیٹ دو، اس صورت میں چراغ کی روشنی باقی رہے گی لیکن اس قدر دھیمی ہو جائے گی کہ بعض اوقات راستہ بھی نظر نہ آئے گا، البتہ بہت ہی کوئی دقیق النظر ہو تو وہ دیکھ لے گا یا کوئی دیکھ کر بتلا دے تو مان لیں گے، باقی خود کچھ نظر نہ آئے گا، چونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے

کہ: ثواب ملے گا اس لئے ہم مانیں گے کہ اندر روشنی ہے، مگر اوپر سے اس قدر مٹی پڑی ہے کہ وہ بالکل نظر نہیں آتی۔

## کیا حکم ہے اس شخص کا جو یہ کہے کہ روزہ وہ رکھے جس کے گھر کھانے کو نہ ہو

مرتب قارئین سے عرض گزار ہے کہ: حضرت حکیم الامتؒ کے اس ملفوظ کے ابتدائی کلمات سے دل برداشتہ نہ ہوں، بلکہ صبر سے پڑھ لیں، خدانخواستہ خیال شریف پر بار لگے تو کسی اہل علم سے رجوع کرلیں۔

فرمایا: گناہ کو طاعات سے دو قسم کا علاقہ ہے، بعض تو وہ گناہ ہیں کہ نصوص سے ثابت ہے کہ وہ طاعات کو حبط (برباد) کردیتے ہیں۔ آسان لفظوں میں اس کا حاصل یہ ہے کہ بعض گناہ ایسے ہیں کہ قبولیت طاعت کیلئے ان کا نہ ہونا شرط ہے اور بعض ایسے ہیں کہ ان کو کوئی دخل نہیں ہے، اور جن کو دخل ہے ان کی دو قسمیں ہیں بعض کا نہ کرنا صحت کی شرط ہے، اور بعض کا نہ ہونا بقا کی شرط ہے۔

اول جیسے کفر کہ اس کے ہوتے ہوئے کوئی عمل نیک صحیح نہیں ہے، اور نہ باقی رہتا ہے، یعنی اگر کوئی کافر نماز پڑھے تو صحیح نہیں۔ اور اگر کوئی نماز پڑھ کر کافر ہوجائے تو وہ نماز باقی نہ رہے گی، یہاں سے ان لوگوں کو عبرت حاصل کرنی چاہیئے جو کہ کلمات کفر کی پرواہ نہیں کرتے ، چنانچہ دیکھا ہوگا کہ بعض لوگوں کو جب روزہ رکھنے کیلئے کہا جاتا ہے تو، وہ جواب دیتے ہیں کہ روزہ وہ رکھے جس کے گھر کھانے کو نہ ہو، اگر کسی کے منہ سے یہ کلمہ نکل گیا تو وہ کافر ہوگیا۔ [1]

اور اس کو نکاح پھر کرنا چاہیئے، حج پھر کرنا چاہیئے، پہلے کے سب عمل اس کے حبط ہوگئے۔(۲)

جب تک اس سے توبہ نہ کرے تب تک اگر یہ کوئی عمل نیک آئندہ کو کرے گا تو وہ بھی مقبول نہ

ہوگا۔دوسرے علاوہ اس کے ایک اور عمل بھی ہے کہ نص قطعی سے ثابت ہوگیا ہے کہ اس کا اثر بھی مثل کفر ہی کے ہے۔یعنی اس عمل سے ''حبط'' عمل ہو جاتا ہے۔اور وہ عمل یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذاء پہنچائی جائے اور حضورﷺ کی شان میں بے ادبی کی جائے اگر چہ بلا قصد ہو، مگر قلت مبالات سے ہو،اور اس سے حضورﷺ کا مرتبہ معلوم ہوگا کہ آپؐ کتنے جلیل القدر ہیں وہ نص قطعی یہ ہے۔يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا لَاتَرْفَعُوْ اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَاتَجْهَرُوْا لَهُ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَاتَشْعُرُوْن ۔اے مسلمانوں!تم اپنی آواز کو نبیﷺ کی آواز سے بلند نہ کرو اور ان کے ساتھ اس طرح زور زور سے نہ بولا کرو جیسے بعض بعض کے ساتھ زور سے بولتے ہو،خوف ہے کہ تمہارے اعمال غارت نہ ہو جائیں،اور تم کو احساس نہ ہو،اس آیت میں صاف تصریح ہے کہ بے ادبی سے ''حبط'' عمل ہوگا اس سے معلوم ہوا کہ بزرگوں کے سامنے ذرا جھجک کر بولنا چاہئے ،البتہ بات جو کہو نہایت صاف کہو کہ اس میں کسی قسم کی پیچیدگی اور گنجلک نہ رہ جائے ،اب ہم میں یہ منحوس حالت ہے کہ ہم دونوں میں فرق نہیں کرتے۔

## شوخ مزاج کا مقام

حضرت حکیم الامتؒ نے فرمایا:ہمارے ماموں امداد علی صاحب فرمایا کرتے تھے کہ شوخی مزاج دلیل ہے نفس کے مردہ ہونے اور روح کے زندہ ہونے کی،اور متانت دلیل ہے روح کے مردہ ہونے اور نفس کے زندہ ہونے کی،اسی لئے اکثر اہل اللہ شوخ مزاج یعنی زندہ دل ہوتے ہیں۔(وعظ آداب المصائب)

## انتہائی صبر و برداشت کا ہدایت آموز واقعہ

حضرت مولانا شاہ محمد اسحاق صاحب دہلوی قدس سرہ کی خدمت میں ایک شخص آیا کہ میری سفارش نوکری کے لئے فلاں شخص سے کر دیجئے، وہ شخص جس سے سفارش چاہی گئی تھی آپ کا مخالف تھا، مگر باوجود اس امر کے آپ نے اپنی خوش خلقی سے رقعہ لکھ دیا، اس شخص نے حامل رقعہ سے اس رقعہ کی بتّی بنا کر کہا کہ، شاہ صاحب سے کہہ دینا کہ اس کو اپنے اس مقام (دبر) میں رکھ لو۔ استغفر اللہ: اس بھلے آدمی نے ویسے ہی آ کر روایت نقل کر دی، فرمانے لگے کہ اگر تیرا مقصود اس طریق سے حاصل ہو جاتا یا اب بھی ہو جائے تو خدا کی قسم مجھے اس سے بھی عذر نہیں۔ اس سائل نے اس مخالف سے جا کر یہ حکایت نقل کی وہ متأثر اور متضرع ہوا اور آ کر عقیدت ظاہر کی، خطا معاف کرائی اور بیعت ہوا۔ (ماہنامہ الامداد)۔

## شجرۂ امدادیہ کی عظمت وفضیلت

حضرت حکیم الامتؒ نے فرمایا: کہ میں نے بہت سے درویشوں سے سنا ہے کہ بزرگوں کے نام کے شجرے تو لوگوں نے بہت لکھے ہیں، لیکن کوئی شجرہ حضرت حاجی صاحبؒ کے شجرہ سے بہتر نہیں۔ اس میں خاص درد ہے اگرچہ شاعری کے اعتبار سے بلند پایہ نہ ہو۔

شاید یہاں کسی کو یہ سوال پیدا ہو کہ بزرگوں کے شجرہ کو تم نے ذکر میں کیوں کر داخل کیا، تو اس کا جواب یہ ہے کہ شجرہ کا حاصل دعاء مع التوسل ہے اور دعاء ذکر کی فرد ہے، یہ تو وہ شجرہ ہے جس میں بزرگوں کے واسطہ سے دعاء مانگی جائے، جیسے ہمارے حاجی صاحبؒ کا شجرہ ہے۔ اور ایک شجرہ دوسرا ہے کہ پیر کے نام کا وظیفہ پڑھا جائے جیسے **یا شیخ عبد القادر شیأ للّٰہ** یہ ناجائز ہے۔

اور ابن تیمیہؒ تو پہلے شجرہ کو بھی ناجائز کہتے ہیں، کیونکہ وہ توسل بالاموات کو مطلقاً منع کرتے ہیں، گو مسئلہ اجتہادی ہے، مگر ہم یہ ضرور کہیں گے کہ ان کی رائے صحیح نہیں، کیونکہ توسل کا حاصل یہ ہے کہ اے اللہ! فلاں بزرگ کے طفیل سے ہمارے حال پر رحمت فرما، اب اس میں صرف اشکال یہ ہے کہ اس بزرگ کی بزرگی کو رحمت حق میں کیا دخل، اور اس سے کیا تعلق ہے؟ اس اشکال کو میں نے بہت سے علماء سے حل کرنا چاہا، مگر کسی سے حل کی امید نہ تھی، ایک جگہ امید تھی کہ یہ اشکال حل ہو جاتا، مگر وہاں ادب کی وجہ سے زیادہ عرض کرنے کی ہمت نہ ہوئی، یعنی حضرت مولانا گنگوہی قدس اللہ سرہ سے حل کی امید تھی، مگر میں نے حضرت سے جو عرض کیا کہ حضرت توسل کی کیا حقیقت ہے؟ تو فرمایا سائل کون ہے، حضرت نے میری آواز اس وقت نہ پہچانی، اور بینائی زائل ہو چکی تھی میں نے عرض کیا کہ اشرف علی سائل ہے، حضرت

نے تعجب سے فرمایا کہ تم توسل کی حقیقت پوچھتے ہو، بس میں خاموش ہوگیا، پھر عرض کرنے کی ہمت نہ ہوئی یا تو اس واسطے کے مکرر سوال کرنے میں کرکری ہوگئی کہ ایسی آسان بات بھی معلوم نہ ہوئی، یا یوں کہو کہ ادب کی وجہ سے خاموش ہوگیا، اور یہ سمجھا کہ حضرت اس وقت اس مسئلہ کو بیان کرنا نہیں چاہتے، مگر حضرت کی شان یہ تھی ؎

اے لقائے تو جواب ہر سوال

مشکل از تو حل شود بے قیل و قال

گو حضرت نے بظاہر توسل کی حقیقت بیان نہیں فرمائی مگر حضرت کی برکت سے اشکال حل ہوگیا اور مجھے خود بخود اس کی حقیقت معلوم ہوگئی۔

غور سے سنئے کیونکہ یہ حقیقت اس عنوان سے کتابوں میں آپ کو نہ ملے گی اور اس کے یاد کر لینے سے بڑا اشکال حل ہو جائے گا وہ یہ کہ توسل بالصلحاء کی جو صورت ہے کہ اے اللہ! فلاں بزرگ کے طفیل سے ہمارے حال پر رحم فرما، اس کی حقیقت یہ ہے کہ اے اللہ! فلاں شخص میرے نزدیک آپ کا مقبول ہے، اور مقبولین سے محبت رکھنے پر۔ المرأ مع من أحب ۔ میں آپ کا وعدۂ رحمت ہے، آپ سے اس رحمت کو مانگتا ہوں، پس توسل میں یہ شخص اپنی محبت کو اولیاء اللہ کے ساتھ ظاہر کر کے اس محبت پر رحمت وثواب مانگتا ہے، اور محبت اولیاء اللہ کا موجب رحمت وثواب ہونا نصوص سے ثابت ہے، چنانچہ متحابین فی اللہ کے فضائل سے احادیث بھری ہوئی ہیں، اب یہ اشکال جاتا رہا کہ بزرگ کی

بزرگی اور برکت کو رحمت حق میں کیا دخل، دخل یہ ہوا کہ اس بزرگ سے محبت رکھنا حب فی اللہ کی فرد ہے اور حب فی اللہ پر ثواب کا وعدہ ہے، اس تقریر کے بعد اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ پر عمل کر کے تحدیث بالنعمة کے طور پر کہتا ہوں کہ ابن تیمیہ اگر یہ تقریر سنتے تو توسل کے جواز کا ہرگز انکار نہ کر سکتے کیونکہ اس کے سب مقدمات صحیح ہیں۔ اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت قبلہ وکعبہ کی ارشاد فرمودہ ایک مناجات جس میں بزرگوں کے توسل سے تمام خیر وسعادت طلب کی ہے اس کو آخر میں لگا دی جاوے تا کہ اس کو ذوق وشوق سے جناب الٰہی میں عرض کیا کریں اور اس میں یہ بھی فائدہ ہے کہ بزرگوں کے توسل سے دعاء جلد قبول ہوتی ہے۔ دوسرا فائدہ خاص حضرت صاحب کے متوسلین کے لئے یہ بھی ہے کہ ان کو اپنے سلسلے کا اتصال ہو جاوے گا، وہو ہذا۔

## شجرۂ پیرانِ چشت اھلِ بہشت

حمد ہے سب تیری ذات کبریاء کیواسطے اور درودونعت ختم الانبیاء کیواسطے

اور سب اصحاب وآلِ مصطفے کے واسطے

دربدر پھرتی ہے خلقت التجا کے واسطے آسرا تیرا ہے پر مجھ بے نوا کے واسطے

رحم کر مجھ پر الٰہی اولیاء کے واسطے

اِن بزرگوں کو شفیع لایا ہوں میں ہو کر ملول کیجیو یہ عرض میری ان کی برکت سے قبول

ہاتھ اُٹھاؤں جب تیرے آگے دعاء کے واسطے

کر مجھے علم وعمل سے اے خدا آراستہ باب عرفاں کا کشادہ ہووے مجھ پر راستہ

حضرت اشرف علی شمش الھدےٰ کے واسطے

دین ودنیا میں نہ کھاؤں ٹھوکریں اے کبریاء عاجز ومسکین ہوں طالب تری امداد کا

حاجی امداداللہ پارسا کے واسطے

ایسے مرنے پر کروں قربان یارب لاکھ عید اپنی تیغِ عشق سے کرلے اگر مجھ کو شہید

حاجی عبدالرحیم اہلِ غزا کے واسطے

پاک کر ظلماتِ عصیاں سے دل مرا کر منور نور عرفاں سے الٰہی دل مرا

حضرت نُور محمدؒ پرضیاء کے واسطے

کروہ پیدا دردوغم میرے دل فگار میں بار پاؤں جس سے اے باری تیرے دربار میں

شیخ عبدالباری شہ بے ریاء کے واسطے

شرک وعصیان وضلالت سے بچا کر اے کریم کر ہدایت مجھ کو تو راہ صراطِ مستقیم

شاہ عبدالہادی پیر ہدیٰ کے واسطے

دین ودنیا کی طلب عزت نہ سرداری مجھے　　اپنے کوچہ کی عطا کر ذلّت وخواری مجھے
شاہ عزیز الدین عزیز دوسرا کے واسطے

دے مجھے عشق محمد اور محمدؐیوں میں گن　　ہو محمد ہی محمد وِرد میرا رات دن
شہ محمد اور محمدی اتقیا کے واسطے

حُبِّ حق حُبّ الٰہی حُبّ مولیٰ حُبِّ رب　　الغرض کر دے مجھے محو محبت سب کا سب
شہ محبّ اللہ شیخ باصفا کے واسطے

گرچہ میں غرق شقاوت ہوں سعادت سے بعید　　پر توقع ہے کرے مجھ سے شقی کو تو سعید
بوسعید اسد اھلِ ورا کے واسطے

قال ابتر حال ابتر سب مرے ابتر ہیں کام　　لطف سے اپنے مرے کر ملک ودین کا انتظام
شہ نظام الدین بلخی مقتداء کے واسطے

ہے یہی بس دین میرا اور یہی سب ملک ومال　　یعنی اپنے عشق میں کر مجھ کو باجاہ وجلال
شہ جلال الدین جلیل اصفیاء کے واسطے

حب دنیاوی سے کر کے پاک مجھ کو اے حبیب　　اپنے باغِ قدس کی کر سیر تو میرے نصیب
عبد قدوس شہ قدس وصفا کیواسطے

کر معطر روح کو بوئے محمد سے مری　　اور منور چشم کر روئے محمد سے مری
اے خدا شیخ محمد رہنما کے واسطے،

کر عطا راہِ شریعت روئے احمد سے مجھے　　اور دکھا نورِ حقیقت خوئے احمد سے مجھے
شیخ عارف صاحبِ لطف وعطا کے واسطے

کھول دے راہ طریقت قلب پر یا حق مرے　　کر تجلی حقیقت قلب پر یا حق مرے
احمد عبد الحق شہ ملکِ بقاء کے واسطے

دین ودنیا کا نہیں درکار کچھ جاہ وجلال　　ایک ذرّہ درد کا یا حق مرے دل میں تو ڈال

شہ جلال الدین کبیر الاولیاء کے واسطے

ہے مکدر ظلمتِ عصیاں سے میرا شمس دین　　کر منور نور سے عرفاں کے میرا شمس دیں

شیخ شمس الدین ترک شمس الضحٰی کے واسطے

اے مرے اللہ رکھ ہر وقت ہر لیل ونہار　　عشق میں اپنے مجھے بے صبر و بیتاب وقرار

شیخ علاء الدین صابر بارضا کے واسطے

دے ملاحت مجھ کو رب نمکینیٔ ایمان سے　　اور حلاوت بخش گنج شکر عرفاں سے

شہ فرید الدین شکر گنج بقا کے واسطے

عشق کی رہ میں ہوئے جو اولیا اکثر شہید　　خنجر تسلیم سے اپنے مجھے بھی کر شہید

خواجہ قطب الدین مقتول دلا کے واسطے

بے ترے ہے نفس وشیطان درپے ایمان ودین　　جلد ہو آ کر مرا یا رب مددگار و معین

شہ معین الدین حبیب کبریاء کے واسطے

یا الٰہی بخش ایسا بے خودی کا مجھ کو جام　　جس سے اُٹھ جا پردۂ شرم وحیا وننگ ونام

خواجۂ عثمان با شرم وحیا کے واسطے

دور کر مجھ سے غم موت وحیات مستعار　　زندہ کر ذکر شریعت حق سے اے پروردگار

شہ شریف زندنی با اتقاء کے واسطے

آتشِ شوق اس قدر دل میں مرے بھر اے ودود　　ہر بن مو سے مرے نکلے تری الفت کا دود

خواجۂ مودود چشتی پارسا کے واسطے

رحم کر مجھ پر تو اب چاہ ضلالت سے نکال　　بخش عشق ومعرفت کا مجھ کو یا رب ملک ومال

شاہ بو یوسف شہ شاہ وگدا کے واسطے

مست اور بے خود بنا بوئے محمد سے مجھے محترم کر خواری کوئے محمد سے مجھے

بو محمد محترم شاہِ دلا کے واسطے

صدقے احمد کے یہی امید تیری ذات سے کہ بدل کر دے عصیاں کو حسنات سے

احمد ابدال چشتی باصفا کے واسطے

حد سے گزرا رنج و دقت اب تو اے پروردگار کر مری شامِ خزاں کو وصل سے روزِ بہار

شیخ ابو اسحاق شامی خوش ادا کے واسطے

شادی و غم سے دو عالم کی مجھے آزاد کر اپنے دردِ غم سے یارب دل کو میرے شاد کر

خواجہ ممشاد علوی بو العلا کے واسطے

ہے مرے تو پاس ہر دم لیک میں اندھا ہوں پر بخش وہ نورِ بصیرت جس سے تو آوے نظر

بو ہبیرہ شاہ بصریٰ پیشوا کے واسطے

عیش و عشرت کی دو عالم سے نہیں مطلب مجھے چشمِ گریاں سینہ بریاں کر عطا یارب مجھے

شیخ حذیفہ مرعشی شاہِ صفا کے واسطے

نے طلب شاہی نے خواہش گدائی کی مجھے بخش اپنے در تلک طاقت رسائی کی مجھے

شیخ ابراہیم ادہم بادشاہ کے واسطے

راہزن میرے ہیں دو قزاق با گرزِ گراں تو پہنچ فریاد کو میری کہیں اے مستعاں

شہ فضیل ابن عیاض اھلِ دعاء کے واسطے

کر مرے دل سے تو اے واحد دوئی کا حرفِ دور دل میں اور آنکھوں میں بھر دے سر بسر وحدت کا نور

خواجہ عبدالواحد بن زید شاہ کے واسطے

کر عنایت مجھ کو توفیق حسن اے ذوالمنن تا کہ ہوں سب کام مرے تیری رحمت سے حسن

شیخ حسن بصری امام اولیاء کے واسطے

دور کر دل پر ترے در کو بتا اب چھوڑ کر جاؤں کہاں

کون ہے تیرے سوا مجھ بے نوا کے واسطے

ہے عبادت کا سہارا عابدوں کے واسطے اور تکیہ زہد کا ہے زاہدوں کے واسطے

ہے عصائے آہ مجھ بے دست و پا کے واسطے

نے فقیری چاہتا ہوں نے امیری کی طلب نے عبادت نے زہد نے خواہش علم وادب

دردِ دل پر چاہئے مجھ کو خدا کے واسطے

عقل وہوش وفکر اور نعمائے دنیا بے شمار کی عطا تو نے مجھے پر اب تو اے پروردگار

بخش وہ نعمت جو کام آوے سدا کے واسطے

گرچہ عالم میں الٰہی سعی میں بسیار کی پر نہ کچھ تحفہ ملا لائق تیرے دربار کی

جان ومال لایا وُلے تجھ پر فدا کے واسطے

گرچہ ہدیہ نہ میرا قابلِ منظور ہے پر جو ہو مقبول کیا رحمت سے تیری دور ہے

کشتگانِ تیغ وتسلیم ورضا کے واسطے

حد سے ابتر ہو گیا ہے حال مجھ ناشاد کا کر میری امداد اللہ وقت ہے امداد کا

اپنے لطف ورحمت بے انتہا کے واسطے

جس نے یہ شجرہ دیا ہے جس نے یہ شجرہ لیا جس نے یہ شجرہ لکھا، یا جس نے یہ شجرہ پڑھا

بخش دیجئے سب کو ان اہل صفا کے واسطے

**یہ مثلث حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ کا فرمودہ ہے**

**تغمد اللّٰہ بغفرانہ۔**

## ﴿خاکپائے اسلاف﴾

**محمد علاء الدین قاسمی**

(خلیفہ ومجاز حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی ایم ڈی حفظہ اللہ)

خلیفہ ومجاز حاذق الامت حضرت مولانا حکیم ذکی الدین احمد صاحب نوراللہ مرقدہ پرنامبٹی

(خلیفہ ومجاز مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب جلال آبادی رحمۃ اللہ علیہ)

(خلیفہ ومجاز حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

# معمولات

## صبح و شام

معمولات اوران کی تعداد کم ہوں یا زیادہ مشائخ اپنے مریدین ومتوسلین کوان کے حسب احوال ارشاد فرماتے ہیں ۔راقم السطور مندرجہ ذیل طریقے پر سالکین طریقت و عاشقان حق کی رہنمائی کا ادنی فریضہ انجام دیتا ہے۔

**(طبقۂ اولیٰ)**

حضرت مولانا شاہ وصی اللہ الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: حضرت حکیم الامتؒ کے بعض ذاتی معمولات یہ تھے ۔تہجد کے بعد آپ اس طرح معمولات کوشروع فرماتے:

### طبقۂ اولیٰ

| | |
|---|---|
| أَللّٰھُمَّ طَھِّرْ قَلْبِی عَنْ غَیْرِکَ وَ نَوِّرْقَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ | ۳ بار |
| اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ | ۱۰ بار |
| درود شریف | ۱۰ بار |
| لَااِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ | ۲۰۰ بار |
| اِلَّا اللّٰہ | ۴۰۰ بار |
| اَللّٰہُ اَللّٰہُ | ۶۰۰ بار |
| اَللّٰہُ | ۱۰۰ بار |
| درود شریف | ۱۰ بار |
| استغفار | ۱۰ بار |

تلاوت قرآن پاک کم از کم ایک پارہ مع سورہ یٰسین شریف۔

مناجات مقبول حضرت حکیم الامتؒ ہر روز — ایک منزل

**راقم کے یہاں اس طبقہ کے لئے شام کے معمولات صرف یہ ہیں۔**

## شام کے معمولات

استغفار — ۱۰۰ بار

لَاۤاِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ — ۱۰۰ بار

درود شریف — ۱۰۰ بار

## طبقۂ ثانیہ

راقم کے یہاں اس طبقہ کے مریدین کیلئے تہجد کے بعد یہ معمولات ہیں۔

اَللّٰھُمَّ طَھِّرْ قَلْبِی عَنْ غَیْرِکَ وَ نَوِّرْقَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِک — ۳ بار

اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ — ۱۰ بار

درود شریف — ۱۰ بار

لَاۤاِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ — ۱۰۰ بار

اَللّٰہُ اَللّٰہ — ۱۰۰ بار

اَللّٰہ — ۱۰۰ بار

کم از کم سورہ یٰسین شریف کی تلاوت۔ زیادہ تلاوت کی کوئی حد نہیں

مناجات مقبول حکیم الامتؒ ہر روز — ایک منزل

## شام کے معمولات

استغفار — ۱۰۰ بار

| | |
|---|---|
| لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰه | ۱۰۰ بار |
| درود شریف | ۱۰۰ بار |

**(نوٹ)**

**(طبقۂ اولی کے لئے حسب طاقت صبح میں**

| | |
|---|---|
| سورہ اخلاص | ۱۰۰ بار |
| تیسرا کلمہ :سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ | ۱۰۰ بار |

**طبقۂ اخیر کے لئے صبح کے معمولات**

| | |
|---|---|
| استغفار | ۳ بار |
| درود شریف | ۳ بار |
| لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰه | ۳۳ بار |
| أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّىْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّأَتُوْبُ اِلَيْه | ۳۳ بار |
| أَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلىٰ مُحَمَّدِ نِ النَبِيِّ الاُمِّىْ وَآلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ | ۳۳ بار |

قرآن شریف کی تلاوت کم از کم دس آیتیں

**شام کے معمولات**

| | |
|---|---|
| لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰه | ۳۳ بار |
| استغفار | ۳۳ بار |
| درود شریف | ۳۳ بار |

عشاء کی نماز کے بعد وتر سے قبل دو یا چار رکعت تہجد ہر طبقہ کے لئے

# التماس اخیر

قارئین کرام سے گزارش ہے کہ کتاب ہذا میں کہیں کوئی حذف یا اضافہ نظر آئے ،تو راقم کی اصلاح فرمانے کی زحمت گوارہ کریں ،تا کہ دوسرے ایڈیشن میں کوتاہی نہ رہے ،ان تمام مشائخ و بزرگان دین کا تہہ دل سے شکرگزار ہوں جنہوں نے اپنے دعائیہ اور بابرکت کلمات سے صاحب کتاب ، اور کتاب کونوازا ،اور ہمت افزائیاں فرمائیں ۔اللہ تعالی سب کے درجات کو بلند فرمائے اوراجرعظیم عطافرمائے ۔( آمین )

# اعلان

اگرکسی شخص کی یہ مبارک نیت ہو کہ اردو کے علاوہ دنیا کی دوسری زبانوں میں اس کی طباعت کی جائے تو اجازت لے کر چھاپ سکتے ہیں ،تا کہ امت اسلامیہ اور عام انسانوں کو زیادہ سے زیادہ نفع ہو (مرتب)

## مؤلف کا تعارف

نام : محمد علاء الدین قاسمی بن الحاج حافظ حبیب اللہ صاحب

ولادت و پیدائش : مقام و پوسٹ: جھگڑوا، تھانہ جمال پور، وایا گھنشیام پور، ضلع دربھنگہ بہار (انڈیا) 847427

ابتدائی تعلیم : ناظرہ، وحفظ، وقرأت قرآن شریف: مدرسہ عربیہ حسینیہ چلہ امروہہ ضلع مراد آباد یوپی۔

عربی اول : جامعہ قاسمیہ شاہی مراد آباد (یوپی)

عربی دوم، سوم : مدرسہ جامعہ اسلامیہ جامع مسجد امروہہ (یوپی)

اعلی تعلیم : عربی چہارم تا دورۂ حدیث دار العلوم دیوبند

فراغت : ۱۹۹۱ء

**بعد فراغت مصروفیات . . .**

**درس و تدریس** : درجہ سوم تا ہفتم: مدرسہ حسینیہ شریوردھن کوکن مہاراشٹر

حرمین شریفین کی زیارت اور عملی سرگرمیاں: فریضۂ امامت اور جدہ اردو نیوز کے لئے کالم نگاری

موجودہ مصروفیات : خانقاہ اشرفیہ پالی کی ذمہ داری اور تصنیف و تالیف کے مشاغل۔

# مؤلف کی مشہور کتابیں

۱۔ رمضان المبارک سے محرم الحرام تک۔

۲۔ اپنے عقائد کا جائزہ لیجئے۔

۳۔ نکاح اور طلاق۔

۴۔ حج گائیڈ۔

۵۔ چالیس حدیثیں۔

۶۔ جادو ٹونا، اور کہانت کا حکم۔

۷۔ دس عظیم صحابہ کرامؓ کے ایمان افروز واقعات۔

۸۔ وعظ وادب کا خزانہ۔

۹۔ عظمت قرآن۔

۱۰۔ مسائل حاضرہ۔

۱۱۔ قربانی کے ضروری مسائل۔

۱۲۔ اصلاح کا تیر بہدف نسخہ۔

۱۳۔ چراغ اصلاح۔

۱۴۔ تنقید ایک بُری عادت ہے۔

۱۵۔ جنت کے حسین محلات اور لذیذ ونفیس نعمتیں۔

۱۶۔ اصلاح کی قیمتی موتی۔

۱۷۔ تراویح کا پیسہ لینا جائز نہیں

۱۸۔ قیامت کی آخری علامتیں